# تین تاریخی بحثیں



ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی

برکات رضا فاؤنڈیشن
میرا روڈ، ممبئی

سلسلۂ اشاعت نمبر


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | تین تاریخی بحثیں |
| تالیف | : | ڈاکٹر غلام جابر شمسؔ مصباحی پورنوی |
| تعارف کتاب | : | ازقلم مؤلف |
| کمپوزنگ | : | اعظمی گرافکس ممبئ۔۹(9820983557) |
| پروف ریڈنگ | : | محمد توفیق احسنؔ برکاتی مصباحی |
| تعداد صفحات | : | |
| سن طباعت | : | |
| قیمت | : | |
| ناشر | : | برکات رضا فاؤنڈیشن، ممبئ |

ملنے کے پتے:

# مشمولات

مباحثۂ دوم : موضوع: مسئلۂ اذانِ ثانی جمعہ

مابین : صدرالافاضل مولانا نعیم الدین مرادآبادی
و حضرت مولانا معین الدین اجمیری

بتاریخ : ۱۵/محرم الحرام ۱۳۳۵ھ / دسمبر ۱۹۱۶ء

بمقام : دارالعلوم عثمانیہ معینیہ، اجمیر شریف، راجستھان

بقلم : تاج العلما مفتی محمد عمر نعیمی مرادآبادی

بحوالہ : ہفت روزہ دبدبۂ سکندری، رام پور ۴/دسمبر ۱۹۱۶ء
نمبر ۶، ج ۵۳، ص ۳ تا ۶

مباحثۂ سوم : موضوع: ندوۃ العلما

مابین : مجاہد جلیل مولانا قاضی عبدالوحید فردوسی عظیم آبادی
و شاہ سلیمان پھلواروی

بتاریخ : ۱۱/ذی القعدہ ۱۳۱۶ھ / ۱۸۹۸ء

بمقام : خانقاہِ مجیبیہ، پھلواری شریف، پٹنہ، بہار

بقلم : مجاہد جلیل مولانا عبدالوحید فردوسی عظیم آبادی

بحوالہ : ماہ نامہ ’’تحفۂ حنفیہ‘‘ عظیم آباد، پٹنہ،
شمارہ محرم الحرام ۱۳۱۷ھ، ص ۳۷ تا ۴۸

# انتساب

اُن حق پرستوں کے نام

اُن حق پسندوں کے نام

اُن حق بینوں کے نام

اُن حق آشناؤں کے نام

اُن حق شناسوں کے نام

اُن حق شعاروں کے نام

اور ہاں! حق کی حمایت میں جان کی بازی لگانے والے

اُن جیالوں کے نام

اُن شہبازوں کے نام

اُن شاہینوں کے نام

اُن شہریاروں کے نام

اُن کج کلاہوں کے نام

جن کی بے لاگ جدوجہد سے آج دین حق کا چہرہ روشن ہے۔

غلام جابر شمسؔ مصباحی پورنوی

# الاهداء

اویس عصر عارف کامل سید شاہ **معین الدین نزہتؔ** (والد ماجد)

شیخ اجل واکل حضرت مولانا سید شاہ **محمد گل قادری** (استاذ گرامی)

طاب المولیٰ ثراھما

کی جنابِ اقدس میں

جن کی پدرانہ شفقتوں اور مربیانہ تربیتوں نے برصغیر کے مسلمانوں کو صدر الافاضل جیسا سرمایۂ ملت کا نگہبان دیا۔

اُن کا سایہ اک تجلی، اُن کا نقشِ پا چراغ
وہ جدھر گزرے ادھر ہی روشنی ہوتی گئی

شمسؔ مصباحی پورنوی

# تعارفِ کتاب

ضبط کن تاریخ را پائندہ شو

میری اِس کتاب میں تین نظریاتی بحثیں ہیں، جو بڑی علمی و تاریخی ہیں اور دل چسپ و چشم کشا بھی۔ یہ اُن کے لیے کار آمد ثابت ہوں گی، جو برصغیر کی اعتقادی و نظریاتی تاریخ سمجھنا چاہتے ہیں۔ یہ بحثیں، جو از قبیل نوادرات ہیں، مجھے اس وقت ملیں، جب مَیں اپنے مقالۂ ڈاکٹریٹ کے لیے قدیم جرائد و رسائل کی گرد جھاڑ رہا تھا۔ دورانِ مطالعہ میرا طریقہ یہ رہا کہ کام کی جس چیز پر نظر پڑی، مع حوالہ، بلاعنوان اشاریہ تیار کرتا گیا، یوں متعدد موضوعات پر ایک خاصا ذخیرہ جمع ہو گیا۔ بعد میں موضوع کے تحت ترتیب دے دیا گیا، تو کئی کتابیں تیار ہو گئیں۔ پیشِ نظر کتاب بھی اس سلسلے کی ایک قیمتی کڑی ہے۔

زمانہ سمجھتا ہے، علمائے حق کی یادیں مٹا دی گئیں، باتیں بھلا دی گئیں، مگر ایسا نہیں ہے۔ اُن کا کردار ابھی بالکل مٹا نہیں ہے۔ پرانی کتابوں، رسالوں اور تاریخ میں اُن کے کارنامے محفوظ ہیں، دھندلے ہی سہی، نشانات باقی ہیں۔ البتہ المیہ یہ ہے، نہ کوئی پارکھ ہے، نہ کوئی کھوجی۔ کسی کو کیا پڑی ہے، سر کون کھپائے، جان جوکھم میں کون ڈالے۔ یہاں تو عالم یہ ہے، اپنا اپنا خیمہ، اپنی اپنی ڈفلیاں، اپنا اپنا دائرہ، اپنی اپنی ٹولیاں...... نہ کہیں قومی درد ہے، نہ کسی کو جماعتی مسائل کا احساس، تنگ نظری، نام وری اور مفاد پرستی کا بازار گرم، آہ! کہیں کچھ اضطراب نہیں! صد آہ!! ہم کسی عیار دنیا کے گرداب میں پھنسے ہیں، یہی وہ تمام کچھ ہے، جس نے دین کے سچّے داعیوں، مخلص کارکنوں اور حقیقی ترجمانوں کو پس منظر کی طرف ڈھکیل کر رکھ دیا اور بے نشانوں کو پیش منظر لا کھڑا کیا۔ اُفق کا غبار کہتا ہے، وقت کم ہے اور کام بہت زیادہ، صلاحیت منداور

دولت مند، دونوں کو اخلاص کے ساتھ آگے آنے کی ضرورت ہے۔

قبل اس کے کہ آپ اصل مباحث پر نگاہ ڈالیں، مناسب معلوم ہوتا ہے، ہر بحث اور باحث (بحث کرنے والا) کا مختصر تعارف لکھ دوں، جگہ جگہ ہم نے حواشی بھی لکھے ہیں، میری کوشش رہی ہے کہ یہ حواشی ضرورت سے زیادہ طویل نہ ہوں، یہ تعارف، یہ حواشی مقصود تک پہنچنے میں ان شاءاللہ راہنما ثابت ہوں گے۔ یہ اس لیے بھی ضروری تھا کہ نئی نسل ان بحثوں کے مضمرات سے تقریباً نابلد ہے۔

**بحث اوّل** ۱۶ر محرم ۱۳۳۱ھ / ۲۶ر دسمبر ۱۹۱۲ء کی تاریخ تھی۔ صدرالافاضل مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی اپنے بعض احباب کے ساتھ لاہور جارہے تھے۔ راستے میں سہارن پور آیا، تو آپ وہاں اُتر گئے اور وہ مدرسہ مظاہرالعلوم پہنچے (۱) جہاں مولانا خلیل احمد انبیٹھوی حدیث وفقہ کے اعلیٰ استاذ تھے۔ صدرالافاضل نے بطور افہام وتفہیم مسئلۂ علم غیب پر گفتگو فرمائی۔ یہ گفتگو مولانا انبیٹھوی کی کتاب براہینِ قاطعہ کے متعلق تھی۔ صدرالافاضل کے خیال میں کتاب مذکور کے بعض مندرجات ایسے تھے جن سے نبیِ کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی صریح توہین لازم آتی ہے۔

مثلاً مولانا انبیٹھوی نے اپنی کتاب میں ایک عبارت یہ لکھی ہے: شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں کہ مجھ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں۔ (براہینِ قاطعہ ص ۵۱) صدر الافاضل نے جواب طلب کیا، مولانا انبیٹھوی حوالہ نہ دکھا سکے۔ صدرالافاضل نے محقق علی الاطلاق شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی 'مدارج النبوۃ' کی ایک عبارت پڑھ کر بتائی ''ایں سخن یقینے ندارد و روایت بداں صحیح نشدہ است'' اور کہا: محدث دہلوی تو یہ فرمائیں

---

(۱) نوٹ: صدرالافاضل کے قافلہ میں مفتی محمد عمر نعیمی، منشی شوکت علی رام پوری اور روزنامہ ''سیاست'' لاہور کے ایڈیٹر سید حبیب شریک تھے۔ (بحوالہ تذکرۂ علمائے اہلِ سُنّت، ص ۲۵۳، از مفتی محمود احمد قادری۔

(۲) ہفت روزہ دبدبۂ سکندری، رام پور، ۳ر فروری ۱۹۱۳ء نمبر ۸، جلد ۴۹، ص ۵

اورآپ وہ لکھیں۔اس کڑی گرفت پر مولانا انبیٹھوی نے اپنی خیانت کا اقرار کیا۔(۲)
ایسے ہی مواقع پرامام احمد رضا نے لکھا ''ان لوگوں (مولانا خلیل وغیرہ) کا کذب بدیہی اوّل ہے'' (۱) مفتی محمد عمر نعیمی (۲) مرادآبادی صدرالافاضل کے ہمراہ تھے۔انہوں نے یہ مذاکرہ سُنا، قلم بند کیا اور ہفت روزہ ''دبدبۂ سکندری'' رام پور ۳/فروری ۱۹۱۳ء میں شائع کرایا۔مزید 'براہینِ قاطعہ' کا ذکر آگے آتا ہے۔

## صدرالافاضل:

مولانا سید نعیم الدین ۲۱/صفر ۱۳۰۰ھ / یکم جنوری ۱۸۸۳ء کو مرادآباد میں پیدا ہوئے، تاریخی نام غلام مصطفیٰ تھا، آٹھ سال کی عمر میں قرآن کریم حفظ کیا، اردو فارسی کی تعلیم اپنے والد حضرت مولانا سید معین الدین نزہت (۱۳۳۹ھ) سے پائی۔ متوسطات تک حضرت مولانا فضل احمد قادری سے پڑھی، تکمیلِ درس حضرت شیخ الکل سید شاہ محمد گل قادری سے کی۔ ۱۹/برس کی عمر میں نصابِ دینی پورا ہوا، ایک سال فتویٰ نویسی سیکھی، ۲۰/برس کی عمر میں سر پہ تاجِ فضیلت سجی۔ والد ماجد نے یہ قطعۂ تاریخ کہا:

ہے میرے پسر کو طلبا پر وہ تفضیل
سیاروں میں رکھتا ہے جو مریخ فضیلت

---

(۱) محمد محمود احمد، مولانا، مکتوباتِ امام احمد رضا، ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، ممبئی، ۱۹۹۰ء، ص ۵۶
(۲) نوٹ: مفتی محمد عمر نعیمی جو تاج العلما کے لقب سے بھی مشہور ہیں، مرادآباد میں پیدا ہوئے، تمام درسیات صدرالافاضل سے پڑھی، فتویٰ نویسی سیکھی، چودہ سال کی عمر میں فراغت ہوئی۔ امام احمد رضا بریلوی نے آپ کے سر پر دستارِ فضیلت باندھی، مدرسہ اہلِ سُنّت مرادآباد سے تدریسی زندگی کا آغاز کیا، بعد میں جامعہ نعیمیہ کے صدر مدرّس ہوئے۔ تحریک شدھی و دیگر تحریکات میں بھرپور جدوجہد کی، ۱۹۱۸ء میں ماہ نامہ ''سوادِ اعظم'' جاری ہوا، تو اس کے مدیر ہوئے۔ تقسیم ہند کے بعد پاکستان چلے گئے، جامعہ مظہر سے آرام باغ کراچی میں شیخ الحدیث مقرر ہوئے۔ آپ نے مخزن بحرالعلوم بھی قائم کیا۔ ۶۹/برس کی عمر میں وفات پائی۔ مفتی جنت محمد عمر (۱۳۸۵ھ) تاریخ وصال ہے۔ (تذکرۂ علمائے اہلِ سُنّت، ص ۱۸۸ از مفتی محمود احمد قادری)

نزہتؔ نعیم الدین کو یہ کہہ کے سنا دے
دستارِ فضیلت کی ہے تاریخ فضیلت (۱۳۲۰ھ)

بعد فاتحۂ فراغت درس وافادہ کا کام شروع کیا۔ ۱۳۲۸ھ میں آپ نے خود ایک دینی درس گاہ قائم کی، جو مدرسۂ اہلِ سُنّت کے نام سے شہرت رکھتا تھا۔ ۱۳۵۲ھ میں یہ مدرسۂ اہلِ سُنّت ''جامعہ نعیمیہ'' میں تبدیل ہو گیا۔ صدرالافاضل کی تربیت اور نظم و نگرانی میں نامی گرامی علما پیدا ہوئے، جو مشہورِ آفاق ہوئے۔ بایں وجہ صدرالافاضل استاذ العلما کے لقب سے بھی پکارے گئے۔

## قلمی خدمات

(۱) تفسیر خزائن العرفان علی ترجمۃ کنزالایمان
(۲) الکلمۃ العلیا لاعلاء علم المصطفیٰ (یہ کتاب ۲۰ رسال کی عمر میں لکھی)
(۳) اطیب البیان ردّ تقویۃ الایمان
(۴) اسواط العذاب علی قامع القباب
(۵) التحقیقات لدفع التلبیسات (ردالمہند علی المفند از خلیل احمد انبیٹھوی)
(۶) فرائد النور علی جرائد القبور
(۷) ارشاد الانام فی محفل المولد والقیام
(۸) آداب الاخیار
(۹) مسائل ایصالِ ثواب
(۱۰) سیرتِ صحابہ
(۱۱) احقاقِ حق
(۱۲) کتاب العقائد
(۱۳) زاد الحرمین

(۱۴) کشف الحجاب

(۱۵) القول السدید

(۱۶) سوانح کربلا

(۱۷) رسالہ قنوتِ نازلہ

(۱۸) ابتدائی

(۱۹) پراچین کال

(۲۰) گلبن غریب نواز

(۲۱) مجموعۂ فتاویٰ

(۲۲) ریاضِ نعیم

(۲۳) آداب الاخیار فی تعظیم الآثار



## صحافت:

۱۹۱۲ء تا ۱۹۱۴ء آپ کے مضامین ''البلاغ'' اور ''الہلال'' میں مستقل چھپتے رہے۔ یہ دونوں جریدے مولانا ابوالکلام آزاد کی ادارت میں نکلا کرتے تھے۔ ''الہلال'' کے قلم کاروں میں شبلی نعمانی، حسرت موہانی، سید سلیمان ندوی شامل تھے۔ ۱۳۳۷ھ / ۱۹۱۸ء میں آپ نے خود ایک شہریہ جاری کیا، ''السواد الاعظم'' نام تھا، اس میں بلند پایہ مذہبی و سیاسی تحریریں چھپتی تھیں۔ خاکسار کی نظر سے کئی شمارے گزرے ہیں۔

## تنظیمی وسیاسی سرگرمیاں:

۱۳۴۳ھ / ۱۹۲۴ء اور ۱۳۴۴ھ / ۱۹۲۵ء کے درمیان شدّھی تحریک چلی، تو اس کے دفاع میں صدر الافاضل نے رات و دن اور دشت وصحرا ایک کر دیا۔ جماعت

رضائے مصطفیٰ، بریلی کے پلیٹ فارم سے اس فتنے کا شدید مقابلہ کیا گیا۔ صدر الافاضل نے آگرہ کو اپنا ہیڈ کوارٹر بنایا، یوں علمائے حق کی کاوشوں سے اس بلا کا خاتمہ ہوا۔ 1925ء میں گرکل کی تحریک شروع ہوئی، تو انہوں نے ''آل انڈیا سُنّی کانفرنس'' کی بنیاد رکھی، صدر دفتر مراد آباد کو قرار دیا گیا، اس کے وہ خود ناظم اعلیٰ تھے۔ پیر جماعت علی شاہ محدث علی پوری (۱۳۷۰ھ/۱۹۵۱ء) مستقل صدر تھے۔ یہ کانفرنس اور اس کی کارگزاریاں برصغیر کے سیاسی منظر نامے پر نہایت اثر انداز ثابت ہوئیں۔

آپ جید عالم دین تھے، دور اندیش مفکر و مدبر تھے۔ آپ کا انتقال ۱۳۶۷ھ/ ۱۹۴۸ء میں ہوا، جامعہ نعیمیہ مراد آباد میں مدفن ہے۔

''ملا بہشت بریں میں انہیں مکاں'' ۱۳۶۷ھ مادۂ تاریخ وفات ہے۔

۱۳ھ ۶۷

## مولانا خلیل احمد انبیٹھوی:

اواخر صفر ۱۲۶۹ھ / اوائل دسمبر ۱۸۵۲ء کو قصبہ نانوتہ ضلع سہارن پور، جہاں اُن کی ننہیال تھی، میں پیدا ہوئے۔ پانچ سال کی عمر میں اُن کے نانا مولانا مملوک علی نے بسم اللہ کی رسم ادا کرائی، مولانا محمد یعقوب سے کافیہ وغیرہ پڑھی، مولانا محمد مظہر سے درسیات کی تکمیل کی، مولانا فیض الحسن سہارن پوری سے ادب پڑھا۔ ۱۹/سال کی عمر میں تحصیلِ علوم سے فارغ ہوئے، بعد فراغت انہوں نے حصولِ علم کے لیے لاہور کا سفر کیا۔

فارغ ہوئے تو منگلور کے ایک دینی مدرسہ میں ۱۲۹۳ھ کو مدرس ہوئے، پھر بھوپال چلے گئے۔ وہاں کی فضا راس نہ آئی، تو ۱۲۹۴ھ کو سکندر آباد بلند شہر کے مدرسہ میں معلّم مقرر ہوئے۔ ۱۲۹۵ھ کو ریاست بہاول پور پاکستان گئے، وہاں ۱۳۰۶ھ/۱۸۸۹ء تک گیارہ سال رہے۔ بہاول پور کے بعد بریلی میں چند ماہ

گزارے، ۱۳۰۸ھ میں دارالعلوم دیو بند گئے، جہاں وہ ۱۳۱۴ھ تک درس و تدریس میں مشغول رہے۔۱۳۱۴ھ میں ان کے خلاف وہاں شدید اختلاف ہوا، چنانچہ وہاں سے مستعفی ہو کر مدرسہ مظاہر العلوم جو اُن کا مادرِ علمی بھی تھا، چلے آئے اور یہاں مسلسل ۳۱/سال رہے۔ یہ تمام تقرر و تبادلہ مولانا رشید احمد گنگوہی کے اشارے سے ہوتا تھا۔

## تصانیف:

(۱) بذل الجہود شرح سنن ابوداؤد (یہ کتاب انہوں نے دس سال پانچ ماہ میں لکھی، ۷۰۔۸۰ کتابیں سامنے تپائی پر رکھی رہتی تھیں، تین چار طالب علم مددگار رہتے تھے)

(۲) مطرقۃ الکرامۃ (ردّ شیعیت)

(۳) غنیۃ المناسک (مسائلِ حج)

(۴) اتمام النعم

(۵) ہدایا الرشید

(۶) رسالہ تنشیط الاذان

(۷) براہینِ قاطعہ

(۸) المہند علی المفند (۱)

## بیعت وخلافت:

مولانا سید احمد گنگوہی جو قطب گنگوہ کہلائے جاتے تھے، کی بیعت کی۔

(۱) مولانا خلیل احمد انبیٹھوی کی براہین قاطعہ یہ وہ کتاب ہے جس نے ہند سے عرب تک ساری علمی فضا کو اُن کے خلاف ناہموار کر دیا۔ اس ناہمواری کو دور کرنے کے لیے انہوں نے ''المہند علی المفند'' تحریر فرمائی، مگر مطلع صاف نہ ہو سکا۔ اس تعلق سے ایک اہم خط کتاب کے اخیر میں درج کیا گیا ہے جو ''المہند'' کے بلا کے حالات پر روشنی ڈالتا ہے، یہ خط شیخ الدلائل مولانا شاہ عبدالحق الہ آبادی مہاجر مکی کا ہے۔ (شمس مصباحی)

۱۲۹۷ھ میں انہوں نے اپنے شیخ سے خلافت بھی پائی۔ حاجی امداداللہ مہاجر مکی سے بھی خلافت حاصل تھی۔ ۱۵ر ربیع الآخر ۱۳۴۶ھ کو وفات پائی۔(۱)

## براہینِ قاطعہ:

مولانا خلیل احمد نے یہ کتاب کیا لکھی، اُن کے لیے وبالِ جان بن گئی، اُن کے دین وایمان کے لیے مستقل آزار ثابت ہوگئی۔ ہوا یہ کہ محبوب الٰہ حاجی امداداللہ مہاجر مکّی کے ایک مرید خاص بزرگ عالم دین مولانا عبدالسمیع (۲) میرٹھی نے کتاب ''انوارِ ساطعہ''، لکھی، جس میں معتقدات ومعمولاتِ اہلِ سُنّت کو واضح طور پر بیان کیا گیا۔ اس کتاب سے علمائے دیوبند سیخ پا ہوگئے۔ جواب میں مولانا انبیٹھوی نے ''براہینِ قاطعہ'' تصنیف کرڈالی۔ مولانا رشید احمد گنگوہی نے اس کتاب کی تائید وتصدیق کی، مصنف ''براہینِ قاطعہ'' کی پیٹھ تھپتھپائی، جب کہ بعض کا خیال ہے، کتاب مولانا گنگوہی کی ہے، مولانا انبیٹھوی کے نام سے چھپی ہے۔

بہر کیف یہ کتاب اُن کی قیام بہاول پور کی ہے، جہاں وہ مدرسہ عربی کے مدرّس تھے۔ کتاب مذکور چھپ کر اطراف میں پھیلی، تو پنجاب وسندھ کے اصحابِ علم و فقہ بے چین ہوکر اُٹھے، ضیغم اہلِ سُنّت مولانا غلام دستگیر قصوری نے شدید نوٹس لیا، رفتہ

---

(۱) یہ احوالِ زندگی ''تذکرۃ الخلیل'' مولفہ مولانا عاشق الٰہی میرٹھی، مطبوعہ مکتبہ خلیلیہ سہارن پور سے ماخوذ ہے۔

(۲) مولانا عبدالسمیع بیدلؔ میرٹھی رام پور منیہاراں ضلع سہارن پور میں پیدا ہوئے، ابتدائی تعلیم کے بعد علمائے دہلی مفتی صدرالدین وغیرہ سے اخذ علوم کیا، مرزا غالب سے اصلاح سخن لی، بیدلؔ تخلص فرمایا۔ فکر معاش میں میرٹھ پہنچے، رئیس شہر حافظ عبدالکریم کے یہاں قیام رہا اور درس وتدریس کا مشغلہ اپنایا۔ خداترس عالم دین اور صاحبِ احوال بزرگ تھے۔ نورِ ایمان، راحتِ قلوب، بہارِ جنت، مظہرِ حق، سلسبیل اور انوارِ ساطعہ آپ کی قلمی یادگار ہیں۔ محبوب الٰہ شاہ حاجی امداداللہ مہاجر مکی سے بیعت کا شرف حاصل تھا۔ اسّی۔ نوّے برس کے درمیان عمر پائی، میرٹھ میں انتقال ہوا۔ قبرستان شاہ ولایت میں آپ کا مرقد ہے۔ (بحوالہ تذکرۂ علمائے اہلِ سُنّت، از: مفتی محمود احمد قادری، ص ۱۶۷)

رفتہ یہ علمی بے چی گوئیاں نواب ریاست محمود عباسی تک پہنچ گئیں، کتاب مذکور کی جن عبارتوں پر علمائے اہلِ سُنّت کو اعتراض تھا، اُن میں سے چند یہ ہیں:

۱) مسئلہ امکانِ کذبِ باری تعالیٰ

۲) مسئلہ امکانِ نظیر سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

۳) نبیِ کریم کا علم شیطان کے علم سے بھی کمتر ہے

۴) تمام بنی آدم بشر ہونے میں برابر ہیں

۵) میلاد و قیام اور ایصالِ ثواب بدعت ہے
(بحوالہ تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل)



یہ عبارتیں نہ صرف جارحانہ ہیں، بلکہ اسلامی عقیدوں کے بالکل برعکس ہیں۔ ان عبارات و الفاظ سے کسی بھی صاحبِ ایمان کا مضطرب ہوجانا بجائے خود تقاضائے ایمان ہے۔ چنانچہ نواب بہاول پوری کے زیرِ اہتمام وضوح حق کے لیے مناظرہ ہونا قرار پایا۔ اس سے پہلے محبوب الٰہ شاہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکّی جو با اثر عالم و روحانی شخصیت کے مالک تھے، نے ''فیصلۂ ہفت مسئلہ'' تصنیف فرما کر اس اختلافی فضا کو ختم کرنا چاہا تھا، مگر مولانا گنگوہی اور مولانا خلیل نے اُن کی ایک نہ مانی۔

## مناظرۂ بہاولپور:

اعتقادی دنیا میں یہ مناظرہ بڑی اہمیت کا حامل ہے، اس کے قضایا رمضان ۱۳۰۶ھ میں مرتب ہوئے۔ مولانا انبیٹھوی جو رمضان کی رخصت پر تھے، نواب کی طلبی پر اپنی جماعت کے پانچ علما لے کر نواب کے حضور حاضر ہوئے۔ مولانا غلام دستگیر ہاشمی

قصوری (۱) مناظرِ اہلِ سُنّت منتخب ہوئے، شمس المشائخ خواجہ غلام فرید (۲) سجادہ نشین خانقاہ چاچڑاں شریف حَکَم نامزد ہوئے۔ ۳؍شوال ۱۳۰۶ھ کو مناظرہ ہوا، طویل مذاکرہ و مناظرہ کے اختتام پر مناظرہ کے حَکَم شمس المشائخ خواجہ غلام فرید نے یہ فیصلہ لکھا:

''مؤلف براہینِ قاطعہ مع اپنے معاونین کے وہابی ہیں اور اہلِ سُنّت سے خارج ہیں۔''

اور نواب ریاست نے مولانا خلیل مع معاونین کو ریاست چھوڑنے کا حکم فرمایا۔ بعض علمائے دیو بند نے اس فیصلے کو جانب دارانہ قرار دیا مگر دیگر اپنی راہِ انحراف پر ہی گامزن رہے۔

۱۳۰۷ھ کو مولانا قصوری عازم حج بیت اللہ ہوئے، راستے میں آپ نے رودادِ مناظرہ کو عربی میں منتقل کیا اور علمائے حجاز کے سامنے پیش کی۔ علمائے حرمین نے مولانا قصوری کی تائید و تصدیق کی۔ اُن کی کتاب ''تقدیس الوکیل'' جو دراصل رودادِ مناظرہ ہے، پر گراں قدر تقریظیں لکھیں، بعض علمائے حرمین کے اسما یہ ہیں:

---

(۱) ضیغم اہلِ سُنّت مولانا غلام دستگیر قصوری، محلّہ بی بیاں اندرون موچی دروازہ لاہور میں پیدا ہوئے، حضرت مولانا غلام محی الدین قصوری دائم الحضوری نے علم شریعت و طریقت اور سلوک کی تعلیم دی، تکمیل سلوک و مجاہدہ کے بعد خلافت بھی دی، علمائے پنجاب میں آپ ممتاز شان و صلاحیت کے مالک تھے، رد وہابیت میں پیش پیش رہے، تصانیف میں تحریف القرآن، مخزن عقائد نوری، رجم الشیاطین، تحفۂ دستگیریہ، عمدۃ البیان، ہدیۃ الشیعتین اور تقدیس الوکیل قابل ذکر ہیں، ۱۳۱۵ھ میں وفات ہوئی، قصور میں مدفن ہے، ایک دفعہ امام احمد رضا بریلوی کو پنجاب آنے کی دعوت دی گئی تو مولانا قصوری کے تعلق سے فرمایا: وہابیوں کے سرکوب مولانا غلام دستگیر قصوری کے ہوتے ہوئے مجھے آنے کی ضرورت نہیں۔ (بحوالہ تذکرۂ علمائے اہلِ سُنّت، لاہور، از علامہ اقبال احمد فاروقی)

(۲) شمس المشائخ خواجہ غلام فرید ۲۶؍ذیقعدہ ۱۲۶۱ھ/۱۸۴۵ء کو چاچڑاں شریف تحصیل خان پور میں تولد ہوئے، ۷؍ربیع الاوّل ۱۳۱۹ھ/۱۹۰۱ء میں وصال ہوا۔ عابد مرتاض، صاحب باطن اور پُر گو شاعر تھے، ان کے متعلق حکیم الامت ڈاکٹر اقبال کا یہ ریمارک تھا: جس قوم میں خواجہ غلام فرید اور اس کی شاعری موجود ہے اس وقت میں عشق و محبت کا نہ ہونا تعجب انگیز ہے۔ (بحوالہ التذکار السعید

۱) مولانا رحمت اللہ کیرانوی مہاجر مکّی (۱) بانیِ مدرسہ صولتیہ، مکّہ مکرمہ
۲) محبوب الٰہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکّی، مصنف ''فیصلۂ ہفت مسئلہ''
۳) مولانا شیخ محمد صالح کمال مکّی، مفتیِ حنفیہ مکّہ مکرمہ
۴) شیخ محمد سعید، مفتیِ شافعیہ شیخ العلما مکّہ مکرمہ
۵) شیخ محمد عابد دین محمد حسین، مفتیِ مالکیہ، مکّہ مکرمہ
۶) شیخ خلف بن ابراہیم، مفتیِ حنبلی مکّہ مکرمہ
۷) شیخ علمان بن عبدالسلام اغستانی، مفتیِ حنفیہ مدینہ منورہ

ذکر خواجہ غلام فرید، از مولانا فیض احمد اویسی، مکتبہ اویسیہ بہاولپور، ۱۳۷۱ھ، ص ۵۴)

---

(۱) حضرت مولانا رحمت اللہ کیرانوی ۱۲۳۳ھ/۱۸۱۸ء میں پیدا ہوئے، ابتدائی تعلیم خاندانی بزرگوں سے لی، ۱۲/سال کی عمر میں قرآن کریم حفظ کیا، شیخ محمد حیات سے دہلی آ کر تکمیل علوم کی، ۱۸۳۵ء اور ۱۸۴۲ء میں وہ مہاراجہ ہندوراؤ دہلی میں منشی و میر منشی مقرر ہوئے، جہاں ان کے والد بھی ملازمت کیا کرتے تھے، پھر جلد ہی مولانا دہلی سے کیرانہ تشریف لے آئے اور ایک مسجد میں درس و افادہ کی مسند بچھائی، مولانا عبدالسمیع بیدلؔ رام پوری، شاہ ابوالخیر عبدالوہاب دیلوری، مولانا نور محمد امرتسری کے علاوہ کئی مشاہیر آپ کے تلامذہ میں ہیں۔ جرمن پادری سی جی فنڈر ہندوستان آیا، آگرہ کو اپنا مستقر بنایا، وہیں سے اپنی کتاب ''میزان الحق'' کا اردو ترجمہ شائع کرایا، کئی مسلم علما جواب دیتے رہے، مگر پادری فنڈر کی بدگوئی جاری ہی رہی، بالآخر مولانا کیرانوی نے ۱۰-۱۱/اپریل ۱۸۵۴ء کو آگرہ میں فنڈر سے مناظرہ کیا اور واضح فتح و برتری حاصل کی۔ جس کی پاداش میں آپ کو یہاں سے ہجرت کرنا پڑی، مکہ مکرمہ پہنچے، شیخ زینی دحلان سے ملے، کلکتہ کی ایک مخیّر خاتون صولت النسا بیگم کے مال تعاون سے وہاں آپ نے ''مدرسہ صولتیہ'' قائم کیا، اس کا افتتاح ۱۲/شعبان ۱۲۹۱ھ کو ہوا، خلق کثیر نے اس سے خوب فیض اٹھایا، شیخ زینی دحلان اور سلطان ترکی کی فرمائش سے آپ نے مناظرۂ آگرہ کی روداد ''اظہار الحق'' کے نام قلمبند کی، باب عالی ترکی نے آپ کو تمغہ ''تحفۂ مجیدیہ'' سے سرفراز کیا۔ ''اظہار الحق'' کو عالم گیر شہرت حاصل ہوئی، مختلف زبانوں میں اس کے متعدد ایڈیشن نکلے، قریب ڈیڑھ درجن علمی کتابیں آپ کی یادگار ہیں، آپ خالص اہلِ سُنّت کے بزرگ تھے، مگر آپ کی ہمہ گیر شہرت و شخصیت سے فائدہ ان لوگوں نے اٹھایا جو آپ کے ہم عقیدہ نہیں تھے۔ ۲۳/رمضان ۱۳۰۸ھ/۱۸۹۱ء میں آپ کو وصال ہوا، مکہ کے مشہور قبرستان ''جنت

حضرت مولانا رحمت اللہ کیرانوی نے ''تقدیس الوکیل'' کے علاوہ حضرت مولانا عبدالسمیع میرٹھی کی ''انوارِ ساطعہ'' پر تقریظ لکھی ہے۔ دونوں تقریظوں میں مولانا کیرانوی نے علماے دیوبند کے ارشادات ہرگز نہ سنیں اور نہ اُن کی کتابیں پڑھیں۔ تقدیس الوکیل پر اُن کی تقریظ کا یہ جملہ بڑا ہی معنی خیز ہے ''مَیں مولوی رشید سمجھتا تھا، مگر میرے گمان کے خلاف وہ کچھ اور ہی نکلے۔'' (۱)

## بحث دوم:

موضوع ہے، مسئلہ اذانِ ثانی جمعہ، ۱۵/محرم ۱۳۳۵ھ کی تاریخ تھی، صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی دارالخیر اجمیر حاضرِ آستانہ ہوئے۔ بعد فاتحہ و آستاں بوسی دارالعلوم عثمانیہ معینیہ (۲) پہنچے، دارالعلوم کے صدرالمدرسین حضرت مولانا معین الدین اجمیری سے موضوع مذکور پر گفتگو ہوئی۔ پانچ گھنٹے تک ہوئی یہ طویل علمی گفتگو ایک مباحثے کی شکل اختیار کرگئی۔ تاج العلما مفتی محمد عمر نعیمی مرادآبادی جو بزمِ المعلی'' میں آرام فرما ہیں۔ (بحوالہ: سہ ماہی افکار رضا، ممبئی، شمارہ جنوری تا جون ۲۰۰۲ء تلخیصاً مضمون اس سید علیم اشرف جائسی شعبہ عربی مسلم یونی ورسٹی، علی گڑھ)

---

(۱) غلام دستگیر قصوری، مولانا، تقدیس الوکیل، نوری بک ڈپو، لاہور، ص ۴۱۵

(۲) قاطع نجدیت شیخ الاسلام مولانا انوار اللہ فاروقی حیدرآبادی اور تاجدار دکن میر عثمان علی نظام آصف سابع شوال ۱۳۳۳ھ میں اجمیر معلیٰ حاضر آئے، میر عثمان علی جو شیخ الاسلام کے شاگرد بھی تھے، کو شیخ الاسلام نے مشورہ دیا کہ درگاہ معلیٰ میں ایک دارالعلوم قائم کیا جائے، چنانچہ شیخ الاسلام ہی کی سرپرستی میں اندرونی درگاہ محفل خانہ میں دارالعلوم قائم ہوا، مدرسہ معینیہ، جس میں مولانا معین الدین اجمیری پڑھاتے تھے، وہ اور خدام درگاہ کا ''مکتب فخریہ'' جو وہاں پہلے سے جاری تھا یہ باہم مشورہ سے دونوں کو دارالعلوم میں ضم کر دیا گیا اور نیا نام ''دارالعلوم عثمانیہ'' تجویز ہوا۔ مولانا معین الدین اجمیری دارالعلوم کے اوّلین صدرالمدرسین مقرر ہوئے۔ صدرالشریعہ مولانا امجد علی اعظمی اور مولانا شاہ مشتاق احمد کان پوری کے دور صدارت یہ دارالعلوم عروج و شباب پر تھا۔ قابل ترین افراد پیدا ہوئے۔ (بحوالہ ماہنامہ اشرفیہ، مبارکپور، ستمبر ۲۰۰۰ء مضمون مولانا مبارک مصباحی)

بحث میں موجود تھے، نے من وعن اُسے لکھا اور ۴؍دسمبر ۱۹۱۶ء کو ہفت روزہ ’’دبدبۂ سکندری‘‘ رام پور میں شائع ہوا، یوں یہ ایک عینی شاہد کی تحریر ہے۔

صدرالافاضل کا اجمالی تعارف گزر چکا ہے۔ تو چوں کہ یہاں حضرت مولانا معین الدین اجمیری کا تعارف پیش کیا جانا چاہیے تھا، مگر افسوس کہ اُن کی زندگی کے احوال تک میری رسائی نہیں، محض اتنا معلوم ہوسکا، وہ مشہور عالمِ اہلِ سُنّت تھے اور امام احمد رضا کے سیاسی حریف۔ ۱۳۳۰ھ سے پہلے ہی سے ’’مدرسۂ معینیہ‘‘ اجمیر معلّٰی میں وہ اپنا علمی دربار سجائے ہوئے تھے۔ ۱۳۳۰ھ میں جب وہاں دارالعلوم عثمانیہ معینیہ جس کے قیام میں اُن کی کاوش وقربانی بھی شامل تھی، قائم ہوا تو وہ اس کے پہلے صدر المدرسین منتخب ہوئے۔ ذی الحجہ ۱۳۳۷ھ/۱۹۱۹ء میں سخت اختلاف ہوا، تو وہ اس سے مستعفی ہوگئے، پھر ایک عرصے بعد ۱۳۵۰ھ میں دوبارہ اس منصب پر فائز ہوئے اور جلد ہی تاج دارِ دکن کے حکم سے دست بردار ہوگئے۔

جمعہ کی اذانِ ثانی کہاں ہو؟ خارجِ مسجد یا داخلِ مسجد۔ اس مسئلے میں علمائے محققین کا موقف خارجِ مسجد ہے۔ امام احمد رضا بریلوی نہ صرف اِس موقف کے قائل تھے بلکہ اس کے وہ سرگرم پرچارک بھی تھے۔ اس موضوع پر اُن کی کئی کتابیں ہیں، جو طاقت ور دلیلوں سے مالا مال ہیں۔ صدرالافاضل بھی اسی موقف کے حامی و داعی اور مصدّق تھے۔ امام احمد رضا سے کیا گیا اُن کا ایک استفتا بھی ملتا ہے(۱) اور اُن کی تصدیق کے الفاظ درج ذیل ہیں:

> ’’اذانِ خطبہ و نیز تمام اذانیں خارجِ مسجد ہوں، کتبِ فقہ میں تصریح ہے لا یوذن فی المسجد اور ابوداؤد کی روایت سے واضح ہے۔
> حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانۂ اقدس میں اذانِ خطبہ خطیب کے

نوٹ: شیخ الاسلام کی شخصیت وعلوم وخدمات پر لکھی گئی ڈاکٹر عبدالمجید کی تھیسس دارالعلوم کے قیام کی اس

مقابل دروازۂ مسجد پر ہوتی تھی، یہی سُنّت ہے۔''(۱)

حضرت مولانا معین الدین اجمیری داخلِ مسجد کہتے، لکھتے تھے۔ اس مسئلے پر انہوں نے ایک رسالے میں تحریر فرمایا تھا، جو بنام ''**القول الاظہر فیما یتعلق بالاذان عند المنبر**''(۲) ۱۳۳۲ھ میں چھپا تھا۔

خیر اس بحث میں بھی صدر الافاضل کا حکیمانہ و مدلل اسلوبِ گفتگو غالب و کامیاب دکھائی دیتا ہے، تفصیل اصل بحث میں ملاحظہ کریں۔ اجمیر پاک میں ہوئی اس بحث پر یہاں چند تبصرے کی طرف اشارے کرنا چاہوں گا۔

## فاضل شاہ پوری کا تبصرہ:

صدر الافاضل اور صدر المدرسین کے درمیان ہوئے اس مباحثے پر حضرت مولانا محمد علی اطہر تلمیذ خاص علامہ ہدایت اللہ رام پوری کا تبصرہ خاصی اہمیت کا حامل ہے، اس تبصرے کے چند جملے نقل کیے جاتے ہیں، تبصرہ نگار لکھتے ہیں:

> ''گرامی قدر صدر المدرسین کا باوجود اطناب کلام و مزید تعدّی بلاضرورت نام و بلانیل و مرام رہ جانا، کیوں؟ افسوس ناک مطالعہ نہیں، جبکہ فحوائے سوال دلالت کرتا ہے کہ اذانِ خطبہ اندر مسجد خلافِ محل و نا قابلِ عمل ہے، جس پر روایت ''لا یوذن فی المسجد'' دلیلِ اوّل ہے۔

تفصیلی روایت سے خاموش ہے، البتہ شاہی امداد پانے والے مدارس میں سرفہرست ہے۔(شمس مصباحی)

---

(۱) احمد رضا خان، امام، فتاویٰ رضویہ مع تخریج و ترجمہ، رضا فاؤنڈیشن، لاہور، ۱۹۹۵ء، ۶/۴۰۵

(۱) ہفت روزہ ''دبدبۂ سکندری'' رام پور، ۱۸/مئی ۱۹۱۴ء ص ۳

(۲) ۳۴/صفحے کا یہ رسالہ ایک استفتا کا جواب ہے، جس میں مستفتی کا نام مذکور نہیں ہے، ص ۲۵ پر صرف ایک تصدیق ہے، جو پیر محمد مخدوم حسینی قادری نے کی ہے، رسالہ کا اندازِ تحریر علمی نہیں ہے، بہر کیف حضرت مولانا اجمیری تمام اذان کو خارج مسجد ہی مانتے ہیں، انہیں صرف اختلاف خطبۂ جمعہ کی اذان ثانی میں ہے۔ آپ لکھتے ہیں: اذان ثانی یوم جمعہ فقہ حنفی کی رو سے امام کے سامنے داخل مسجد قریب منبر ہونا

وفحوائے جواب از قسم نعم ولا سے ساکت، پس تطویل لا طائل و مدعائے جواب غیر ثابت، اس خصوص میں کاش اگر جناب صدر المدرسین صاحب اپنے عدم ملاحظہ تصریح کا اقرار فرما ہوتے، تو بلا شک یہاں اقرارِ عدم العلم دلیل کمال العلم اپنا نورانی جلوہ نمایاں کرتا۔‘‘ (۱)

## مولانا محی الدین اجمیری کی تردید:

مولانا محی الدین حضرت مولانا معین الدین اجمیری کے حقیقی بھائی تھے۔ اُس وقت وہ دارالعلوم میں زیرِ تعلیم تھے۔ انہوں نے ایک مضمون لکھا، جو اپنے بھائی و استاذ کی حماوت وصفائی میں تھا۔ اُن کا یہ مضمون ۲۳/اپریل ۱۹۱۷ء کو ’’دبدبۂ سکندری‘‘ رام پور میں اس بحث کے قریب پانچ دن بعد شائع ہوا، تو حضرت مولانا عبدالخالق صاحب نے اس پر تنقید فرمائی۔

## مولانا عبدالخالق کی تنقید:

وہ رقم طراز ہیں:

’’درحقیقت یہ تحریر (مضمون مولانا محی الدین مطبوعہ ۲۳/اپریل) مولانا معین الدین صاحب کے عجز کی تصدیق اور اُن کی مجبوری کی دوسری دلیل ہے اُن کا تمام بحث کو چھوڑ کر ان فضولیات کو دلیل بنانا مولانا معین الدین صاحب کے عجز کی ایک دلیل بین ہے۔ مولوی محی الدین صاحب نے پانچ گھنٹے کے مباحثہ کو دو چار لفظوں میں محدود کر کے واقعات پر پردہ ڈالنا چاہا ہے، اگر وہ ایسا نہ کرتے تو اپنے بھائی کی اعانت بھی ممکن نہ تھی۔‘‘ (۲)

چاہیے، جیسا کہ تمام دنیا میں اس پر عمل درآمد ہے، البتہ نماز پنجگانہ کے لیے اذان خارج مسجد ہونا چاہیے۔ (رسالہ مذکور ص ۱) ۱۳۳۳ھ میں ان کا یہ رسالہ چھپا تھا، اب ایک عرصہ بعد ۲۰۰۰ء میں مجلس

# ایک آلِ رسول کی شہادت:

سید شاہ نور محمد خادم آستانۂ اجمیر پاک ۱۵ ر محرم کو مجلسِ مذاکرہ میں شریک تھے، یوں وہ ایک دوسرے عینی شاہد ہوئے۔ اس تعلق سے اُن کا بیان مبنی بر صداقت معلوم ہوتا ہے، جو یہاں بجنسہٖ نقل کیا جاتا ہے۔ سید والا نے لکھا ہے:

> ’’چند ماہ زیادہ ہوئے کہ جناب مولوی معین الدین صاحب مدرسہ اجمیر شریف اور مولانا مولوی حکیم نعیم الدین صاحب مدرس و مہتمم مدرسہ اہلِ سُنّت مراد آباد کے درمیان مدرسۂ معینیہ اجمیر شریف میں اذانِ ثانی جمعہ کے متعلق کئی گھنٹہ گفتگو رہی تھی۔ اوّل الذکر صاحب نہایت تشدد اور غضب ناک اور تعلّی آمیز فقرات سے آخر تک کام لیتے رہے، برخلاف اس کے مولانا مولوی حکیم نعیم الدین صاحب نہایت درجہ حلم و بردباری سے سوال و جواب کرتے رہے۔ مدرّس اوّل صاحب مدرسۂ معینیہ اجمیر شریف نے کوئی مسکت جواب تو درکنار، آخر وقت تک ایک بھی ایسا جواب نہ دیا جس سے اُن کا مدعا پوری طرح ثابت ہوتا، یا سائل کے سوال کا معقول جواب کہلایا جاسکتا۔ مدرس اوّل مدرسۂ معینیہ اجمیر شریف کے آخر تک غصہ ناک، لب ولہجہ سے ہر شریکِ جلسہ کو جو طلبِ حق کے لیے سراپا گوش بنا ہوا تھا، یہی ثابت ہوا کہ اوّل الذکر مولوی صاحب لاجواب ہو کر دفع الوقتی کی غرض سے اپنے تشدد و تفیض سے کام لے رہے ہیں۔ خاکسار راقم اس جلسۂ مناظرہ میں اوّل سے آخر تک شریک تھا، اس کی پوری تفصیلی کیفیت ایک صاحب (مفتی محمد عمر نعیمی) مناظرہ کے اشاعت العلوم چھپی ہیں (مرادآباد سے) بعدہ جو چھپا ہے مختار معلوم ہوا ہے جس میں شائع کرا چکے ہیں۔ (شمس کی مصباحی)

بعداس کے برخلاف مولوی محی الدین صاحب طالب علم مدرسۂ معینیہ جو مدرس اوّل صاحب کے حقیقی برادر ہیں ''دبدبۂ سکندری'' میں اپنی تحریر شائع کرا کے مولانا مولوی نعیم الدین صاحب کا ساکت ہونا تحریر کرتے ہیں۔ مگر بالکل خلاف واقعہ ہے۔ اتفاق وقت سے جلسۂ مناظرہ میں جناب مولانا مولوی احمد حسین رام پوری(۱) ممبر کمیٹی مدرسہ معینیہ بھی موجود تھے۔ گفتگو کی مفصل کیفیت ان سے بخوبی معلوم ہوسکتی ہے۔ اُن کی خدمت میں گزارش کی جائے کہ وہ ''دبدبۂ سکندری'' کے آئندہ کسی نمبر میں اس مناظرہ کی پوری کیفیت شائع کرا کے اہلِ سُنّت کو مطلع کریں گے''(۲)



(۱) ہفت روزہ ''دبدبۂ سکندری'' رام پور، ۱۲/مارچ ۱۹۱۷ء، نمبر ۲۰، جلد ۵۳، ص ۶
(۱) ہفت روزہ ''دبدبۂ سکندری'' رام پور، ۲۱/مئی ۱۹۱۷ء، ص ۷

---

(۱) مولانا احمد حسین رام پوری ایک دفعہ اجمیر میں تھے، یہ وہ زمانہ تھا کہ جنگ بلقان جاری تھی، مسجد صندل خانہ درگاہ معلیٰ کے امام قاری غلام نبی احمد دفع بلا کے لیے نماز فجر میں ''قنوت نازلہ'' پڑھی، مولانا معین الدین اجمیری نے عدم جواز کا فتویٰ دیا، مولانا رام پوری نے انہیں درمختار اور کبیری سے حوالہ دکھائے مگر وہ نہ مانے، مولانا رام پوری نے بذریعہ سوال امام احمد رضا سے وضاحت چاہی، امام احمد رضا نے حضرت نواب مرزا سے جواب لکھوایا، جو جواز پر ہے۔ یہ سوال وجواب ''دبدبۂ سکندری'' ۲۸/اپریل ۱۹۱۳ء میں دیکھا جا سکتا ہے۔ قنوت نازلہ کے جواز پر حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا کا رسالہ ہے ''اجتناب العمال عن فتاویٰ الجہال'' یہ دمن کے سوال کے جواب میں لکھا گیا، ۱۳۲۰ھ میں ''مطبع

## بحث سوم:

موضوع ندوۃ العلما ہے، ۱۱؍ذی القعدہ ۱۳۱۶ھ کی تاریخ تھی، شاہ بدرالدین پھلواروی (۱) کے فرزند شاہ محی الدین (۲) کی شادی تھی۔ مجاہد جلیل مولانا قاضی عبدالوحید فردوسی، میر نورالحسنین (۳) میر محمد کلیم (۴) اور میر امیر جان رؤسائے پٹنہ تقریب شادی میں شرکت کے لیے پھلواری حاضر ہوئے۔ قاضی صاحب ندوہ کے نظریات اور اُس کے طریقۂ کار سے جس شدّت سے بیزار تھے، شاہ سلیمان پھلواروی اسی شدت کے ساتھ ندوہ کے حامی اور رکن رکین تھے، اس تعلق سے دونوں میں شکر رنجیاں تھیں۔ میر نورالحسنین پٹنہ نے تحریک کی کہ دونوں باہم گفتگو کر کے اتفاق کر لیں، خانقاہِ پھلواری کے

تحفۂ حنفیہ'' عظیم آباد سے چھپا تھا۔ امام احمد رضا کی تصدیق کے ساتھ اب یہ رسالہ فتاویٰ رضویہ مع تخریج و ترجمہ جلد ۷، طبع لاہور، ۱۹۹۴ء میں بھی شامل ہے، جس میں امہات کتب سے قریب ۹۵؍دلیلیں دی گئی ہیں (شمس مصباحی)

(۲) ''دبدبۂ سکندری'' رام پور، ۲؍جولائی ۱۹۱۷ء نمبر ۳۶، جلد ۵۳، ص ۸

---

(۱) خانقاہِ مجیبیہ پھلواری شریف پٹنہ سے ۱۶؍کلومیٹر پچھم میں، مسلمانوں کے ایک گھنے علاقہ میں ہے، اس خانقاہ کو ۱۱۲۵ھ/۰۵-۱۷۰۴ء میں شاہ محمد مجیب اللہ قادری نے قائم کیا، ان کے اخلاف میں شاہ بدر الدین کو ۱۹۱۵ء میں شمس العلما کا خطاب ملا، تحریک موالات ۱۹۱۹ء کے ہنگامی وقت میں انہوں نے یہ خطاب حکومت برطانیہ کو واپس کر دیا، ۱۹۲۱ء میں ''امارت شرعیہ'' کی تشکیل ہوئی، تو آپ اس کے پہلے امیر بنائے گئے۔ (بحوالہ بہار کے مسلم خواص از علی اشرف تقی رحیم، مطبوعہ خدا بخش لائبریری، پٹنہ ۱۹۹۶ء، ص ۱۷-۲۷) شاہ بدرالدین پھلواروی ''ندوۃ العلما'' کے اصول و نظریات سے متنفر تھے۔ (بحوالہ روددجلسۂ اہلِ سُنّت پٹنہ ۱۳۱۸ھ مطبع تحفۂ حنفیہ، ص ۱۴۴) شاہ بدرالدین نے علمائے ندوہ کو صاف لکھا تھا: جب تک ندوہ اپنی اصلاح احوال اور مفاسد کو دور نہیں کرتا میری شرکت نہیں ہوگی، مکتوب شاہ بدرالدین بنام قاضی عبدالوحید (بحوالہ (الف) مرأۃ الندوۃ، مطبع محمدی، پٹنہ، ص ۲۸ (ب) فلک فتنہ از بہار و پٹنہ، مطبوعہ بریلی، ص ۱۲)

(۲) شاہ محی الدین پھلواروی نے جلسۂ اہلِ سُنّت پٹنہ ۱۳۱۸ھ میں شرکت کی اور اصلاح مفاسد ندوہ میں حصہ لیا (بحوالہ روداد جلسۂ اہلِ سُنّت پٹنہ، ۱۳۱۸ھ ص ۱۶۰)

(۳) سید نورالحسنین محلّہ میدان شاہ فصاحت پٹنہ کے رئیس تھے، ندوہ سے متعلق ان کا تصدیقی جملہ یہ

مدرس مولانا عبدالرحمٰن خانقاہی اور دیگر حاضرین و موجودین نے بھی فضا ہموار کی۔ بعد نمازِ مغرب خانقاہ کے سہ درہ میں گفتگو شروع ہوئی، سلسلۂ کلام میں تلخیاں بھی پیدا ہوئیں، نوبت مباہلہ و مناظرہ تک پہنچی۔ قاضی صاحب نے جرأتِ مردانہ دکھائی، مباہلہ کے لیے خود کو پیش کر دیا، مناظرہ کے لیے تیار ہوئے، لیکن شاہ سلیمان سخن سازی کرتے رہے اور اپنے دعوؤں سے کترا گئے۔ جب کہ مباہلہ و مناظرہ کی پیش کش خود شاہ سلیمان نے کی تھی۔ رؤسا و معززین اور مولانا عبدالرحمٰن خانقاہی کو شاہ سلیمان کی یہ روش پسند نہیں آئی اور افسوس کا اظہار کیا کہ بات صاف نہ ہوسکی۔ قاضی صاحب کے قلم سے یہ مکالمہ ضبطِ تحریر میں آیا اور ''تحفۂ حنفیہ'' شمارہ محرم ۱۳۱۷ھ میں شائع ہوا۔

## مجاہد جلیل مولانا عبدالوحید فردوسی:

قاضی صاحب ۱۲۸۹ھ کو شہر عظیم آباد میں پیدا ہوئے۔ تاریخی نام ''منظور النبی'' تھا، عالم، فاضل، دین دار، متمول، رئیسِ شہر تھے۔ قاضی صاحب کا سلسلۂ نسب حضرت امام محمد معروف بہ تاج فقیہ سے ملتا ہے، جو عرب سے آ کر فاتح منیر شریف کہلائے۔ ان کی نسل میں علما، عرفا، صلحا اور بڑے بڑے جاں باز پیدا ہوئے۔

ابتدائی تعلیم کے بعد مولانا شاہ سید عبدالعزیز چشتی صابری انبیٹھوی سے درسیات پڑھیں۔ سید صابری صاحب شمس العلما مولانا عبدالحق خیر آبادی کے خاص شاگرد تھے۔ انگریزی میں ایف۔ اے کیا، امتیازی نمبروں سے کامیابی ملی۔ والد ماجد قاضی عبدالحمید اور خاندان کے دوسرے بزرگ انہیں انگلینڈ بھیجنا چاہتے تھے، جہاں وہ اعلیٰ انگریزی تعلیم حاصل کرتے۔ طبیعت غیور تھی، انگریزی تعلیم سے وہ بیزار ہو چکے تھے، سرپرستوں کا زور بڑھا تو آپ نے انکار کر دیا، مذہب کے حق میں مغربی تعلیم کو آپ سم قاتل سمجھتے تھے۔ قاضی صاحب عالمِ دین تھے، قلم کار تھے، بے لاگ لپیٹ لکھا کرتے تھے۔ اُن

ہے میں مستقل المذہب ہوں لہٰذا ندوہ کی شرکت نہیں کرسکتا۔ (بحوالہ مرأۃ الندوۃ از قاضی عبدالوحید، مطبع محمدی قلی پٹنہ)

کی تحریر میں کوئی اینچ پیچ نہیں۔ ٹھیک خصلت اور سلیم فطرت تھے، جرأت مند اور دولت مند تھے، اظہارِ حق بے رورعایت کردیتے تھے۔ دین کے دردمند اور بہی خواہ اہلِ سُنّت تھے، بلکہ محسنِ اہلِ سُنّت تھے۔ عمر تھوڑی پائی مگر اس تھوڑی مدتِ حیات میں بڑے بڑے معرکے سر کیے۔ اُن کی زندگی کے چار کام اہم گنے جاتے ہیں، مدرسۂ حنفیہ کا قیام، ماہ نامہ مخزنِ تحقیق جو تحفۂ حنفیہ سے معروف ہوا کا اجرا، مطبع حنفیہ کا قیام و اہتمام اور دین میں مداہنت کرنے والوں کے خلاف کھلا اعلانِ جنگ۔

**مدرسۂ حنفیہ:**

عظیم آباد میں ۱۳۱۷ھ کو قائم ہوا، اس کی افتتاحی تقریب میں ملک کے ممتاز علما شریک ہوئے، حسب ذیل اسما خصوصیت سے قابل ذکر ہیں:

۱) تاج الفحول مولانا عبدالقادر بدایونی (۱۲۵۳ھ-۱۳۱۹ھ)

۲) امام احمد رضا خان بریلوی (۱۲۷۲ھ-۱۳۴۰ھ)

۳) مولانا شاہ وصی احمد محدث سورتی (۱۸۳۶ء-۱۹۱۶ء)

۴) مولانا حکیم عبدالقیوم بدایونی(۱) بخشی محلّہ (۱۲۸۲ھ-۱۳۱۸ھ)

مدرسہ کے پہلے مدرس شاہ محدث سورتی منتخب ہوئے۔ یہ انتخاب قاضی صاحب کی دعوت اور علما کی فرمائش سے عمل میں آیا۔ مدرسہ کے مصارف قاضی صاحب خود اپنی جیبِ خاص سے پورا کرتے تھے۔ جزوی تعاون دوسروں کا بھی تھا، مدرسہ کی زمین و مکان اُن کے والد ماجد قاضی عبدالحمید نے وقف کی تھی، زرِ کثیر سے امداد بھی کی تھی۔

(۴) سید محمد کلیم محلّہ باغ کالو خان پٹنہ کے رئیس تھے، انہوں نے لکھا ہے: میں قطعاً مخالف ندوہ ہوں، یہ جلسہ مبنی بر گمرہی ہے۔ (بحوالہ مکتوبات علما از سید عبدالکریم، مطبع اہلِ سُنّت و جماعت بریلی، ص ۹۵)

مدرسہ کے سالانہ اجلاس بڑے ہی اہتمام سے ہوا کرتے تھے۔

جو طلبا فارغ ہوتے، انہیں سندیں دی جاتیں، اُن کے امتحان کے لیے نامور اربابِ علم وفقہ مدعو ہوتے تھے۔ مدرسہ کی روداد ور پورٹ جو ''تحفۂ حنفیہ'' میں شائع ہوتی تھی، کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے، معیارِ تعلیم اور تربیت واخلاق کا نظام بلند وعمدہ تھا۔

## مخزنِ تحقیق:

یہ ماہ نامہ تھا، ''مخزنِ تحقیق'' تاریخی نام ہے، ۱۳۱۵ھ میں جاری ہوا، ''تحفۂ حنفیہ'' سے شہرت ہوئی۔ مولانا قاضی ضیاء الدین پیلی بھیتی کو بلا کر مدیر مقرر کیا، انتظام اپنے ہاتھ میں رکھا۔ مضامین علمی، تحقیقی، ادبی ہوتے، سب تحریریں بلند معیار کی ہوتی تھیں، سب اوقات اس میں علما کی تصنیفیں قسط وار چھپا کرتیں، بعد میں ساری قسطیں مجتمع کر کے مجلد کر لی جاتیں۔ امام احمد رضا کا نعتیہ دیوان سب سے پہلے اس میں شائع ہوا۔ اس کے علاوہ ان کے کثیر رسائل بھی شائع ہوئے۔ اس کے قلم کاروں میں امام احمد رضا بریلوی، شاہ وصی احمد محدث سورتی، شاہ سلامت اللہ رام پوری، مولانا شاہ ہدایت اللہ جون پوری، ملک العلما مولانا سید محمد ظفر الدین عظیم آبادی شامل تھے۔ یہ رسالہ خالص نظریاتی تھا، عقائد ونظریات کے تحفظ ہی میں اپنی توانائیاں صرف کیا، قاضی صاحب کی وفات ہوئی تو یہ ''تحفہ'' بھی قارئین کی نظروں سے بوجوہ غائب ہوگیا۔

## اعلانِ حق:

ندوۃ العلما جن مقاصد کو لے کر سامنے آیا، وہ قاضی صاحب کے نزدیک اچھے تھے، بعد میں اس کے طریقۂ کار سے انہیں اختلاف تھا۔ اصحابِ ندوہ کا خیال تھا، بنام اسلام جتنے مکاتب فکر ہیں سب متحد ہو جائیں، خواہ اُن کے عقائد کچھ بھی ہوں۔ قاضی صاحب کی نظر میں ندوہ کی یہ پالیسی کول مول تھی، جس سے مذہب اہلِ سُنّت کا امتیاز

(۱) حکیم صاحب بڑی خوبیوں کے مالک تھے، شوال ۱۲۸۲ھ میں تولد ہوا، تاج الفحول کے شاگرد تھے،

اُٹھ جاتا تھا۔ اولاً انہوں نے کوشش کی، ندوہ خالص اہلِ سُنّت کا پابند رہے، شیعہ، غیر مقلد اور دیگر بد مذہب اس سے نکال دیے جائیں۔ اپنی اس اصلاحی مہم میں وہ ناکام رہے۔ بہ لفظ دیگر نہ اربابِ ندوہ اپنی ڈگر سے پلٹنے کو تیار تھے، نہ ہی قاضی صاحب اپنے موقف سے پیچھے ہٹنا چاہتے تھے۔ نتیجے میں رنجشیں پیدا ہوئیں، اختلافات بڑھے اور جی جان سے ایک دوسرے کے مخالف ہو گئے۔ اس خصوص میں قاضی صاحب کے زیر اہتمام وہ اجلاس جو انہوں نے ۱۳۱۸ھ میں منعقد کیا، نہ صرف اُن کی حیات کا، بلکہ تاریخ اہلِ سُنّت کا ایک اہم باب ہے۔

قاضی صاحب سید شاہ امین احمد ثبات زیب سجادہ مخدوم بہار سے بیعت تھے اور مرشد کے محبوب و مرید خاص تھے۔ امام احمد رضا سے اجازت وخلافت حاصل تھی۔ محض ۳۶ ر برس کی عمر تھی کہ ربیع الاوّل ۱۳۲۶ھ کو اپنے خالقِ حقیقی سے جا ملے۔ امام احمد رضا نے نمازِ جنازہ پڑھائی۔ امام موصوف اور شاہ محدث سورتی نے قبر میں اُتارا۔ مادۂ تاریخ وفات ''مغفور'' ہے۔(۱)

## شاہ محمد سلیمان پھلواروی:

شاہ صاحب کے والد شاہ محمد داوٗد فیض آباد میں شاہی طبیب تھے۔ جنگِ آزادی ۱۸۵۷ء کے بعد پھلواری میں مستقل سکونت اختیار کر لی، یہیں شاہ سلیمان ۱۱رمحرم ۱۲۷۶ھ / ۱۰راگست ۱۸۵۹ء کو تولد ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے ماموں شاہ محمد نعمت مجیب سے حاصل کی، کتب حدیث سید نذیر حسین دہلوی (۱۸۰۵ء-۱۹۰۵ء) سے پڑھیں اور بھی کئی سلسلوں سے حدیث کی سندیں آپ کو حاصل تھیں۔ سید شاہ ابوالحسین احمد نوری مارہروی (۱۸۳۹ء-۱۹۰۶ء) اور مولانا شاہ محمد سعید بن صبغۃ اللہ مدراس سے بھی سلسلات کی سندیں تفویض ہوئیں۔ ''آج فارغ ہوا'' سے تاریخ فراغت ۱۲۹۷ھ نکلتی شاہ ابوالحسین احمد نوری مارہروی کے مرید وخلیفہ تھے، بدایوں کی جامع مسجد شمس میں ۱۱رصفر ۱۳۱۷ھ

ہے، جو آپ نے خود نکالی ہے۔

## تعلیمی سرگرمیاں:

شاہ سلیمان کلکتہ یونی ورسٹی کی سینٹ کے رکن، مدرسۂ عالیہ کلکتہ کی مدرسہ کمیٹی و نصاب کمیٹی کے رکن تھے۔ ڈھاکہ یونی ورسٹی کے قیام میں جد و جہد میں نواب سلیم اللہ خان (۱۸۵۴ء-۱۹۱۵ء) کا ساتھ دیا۔ اس کی گورننگ باڈی اور نصاب کمیٹی کے ممبر رہے۔ اسلامیہ کالج لاہور، اسلامیہ کالج پیشاور، مسلم ہائی اسکول انبالہ، مسلم ہائی اسکول کان پور، یتیم خانہ اسلامیہ کلکتہ، مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ، مدرسہ امدادیہ دربھنگہ، مدرسہ حیدریہ حنفیہ آگرہ کے انتظامی امور میں دخیل رہے۔ ندوۃ العلما لکھنؤ کے خاص معتمد تھے، اس سے آپ کو خصوصی تعلق خاطر رہا۔

## زورِ خطابت:

آپ بلند پایہ خطیب، شعلہ نوا مقرر تھے۔ یہ آپ کا نمایاں وصف تھا، طلاقت لسانی وسحر بیانی ضرب المثل تھی۔ بات بات پر کوئی شعر پڑھتے تو لوگ ہنس پڑتے۔ سوز و گداز اور ترنم سے مثنوی مولانا روم شروع کرتے تو سامعین رو دیتے، مجمع سنتا، سر دھنتا اور تڑپ اُٹھتا تھا۔ ان خوبیوں کے علاوہ آپ کی تقریر میں بذلہ سنجی بھی انتہا درجے کی تھی۔ ایک دفعہ اتفاق سے ندوۃ العلما کے اجلاس منعقدہ ۱۹۱۵ء میں سلیمان نام کے چار افراد بیٹھے تھے،

۱) سید شاہ سلیمان اشرف بہاری (۱۸۷۸ء-۱۹۳۹ء)

۲) قاضی محمد سلیمان منصور پوری (ف ۱۹۳۰ء)

۳) مولانا سید سلیمان ندوی (۱۸۸۴ء-۱۹۵۳ء)

مدرسہ شمس العلوم قائم کیا، وہابیوں کا رد پوری شدت سے کرتے تھے، عظیم آباد کے تاریخی اجلاس ۱۹۱۸ء الخ ... خود شاہ سلیمان پھلواروی ... (شمس مصباحی ۱۸۵۹ء-۱۹۳۵ء)

شاہ سلیمان تقریر کے لیے اُٹھے تو کہا: بھئی! آج کل کئی سلیمان پیدا ہوگئے ہیں،

ع        پریاں نئی نئی ہیں سلیماں نئے نئے

مجمع ابھی مسکرایا ہی تھا کہ اُن کی آواز بلند ہوئی ''مگر سلیمان بن داوٗد میں ہی ہوں'' (آپ کے والد کا نام داوٗد تھا)، لوگ قہقہے میں ڈوب گئے، اجلاس گل زار ہوگیا۔

## ملّی تحریکات میں شرکت:

ملّی وجود کے تحفظ کی ہر مہم کا ساتھ دیا۔ تحریکِ خلافت اور دیگر مذہبی و سیاسی تحریکوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ خلافت کے زمانے میں ترکوں کی پرزور حمایت کی۔ آل انڈیا علما کونسل قائم ہوئی، تو دل وجان سے تائید کی، اس کے رکن بھی رہے، ''جمعیت العلما'' بہار میں قائم ہوئی، اُس کے صدر چنے گئے۔ ''جمعیۃ العلما ہند'' کی تشکیل ہوئی تو اس کا تعاون کیا۔ رئیس الاحرار مولانا محمد علی جوہر کی صدارت میں ''علما کانفرنس'' کان پور میں منعقد ہوئی اور ''جمعیۃ علما کان پور'' کا وجود ہوا تو اس میں شریک ہوئے۔ غرض ہر اُس نظریے وایشو میں شامل ہوئے، جو اُس دور میں وقوع پذیر ہوا۔

## بیعت وخلافت:

سولہ سال کی عمر میں ۷/ربیع الآخر ۱۲۹۱ھ / ۲۴/مئی ۱۸۷۴ء کو شاہ علی حبیب نصرؔ پھلواروی سے سلسلۂ قادریہ میں بیعت ہوئے۔ اپنے حقیقی ماموں شاہ صبغۃ اللہ اور شاہ اشرف مجیب سے اجازت وخلافت حاصل کی۔ اپنی اہلیہ کے ماموں شاہ عبدالرحمٰن، رشتے میں نانا شاہ یحییٰ، شاہ وحید الحق سجادہ نشین آستانۂ عالیہ منعمیہ ابوالعلائیہ پھلواروی، مولانا عبدالحیٔ فرنگی محلی اور شاہ فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی سے بھی خلافت پائی۔ محبوب الٰہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکّی (۱۸۱۷ء-۱۸۹۹ء) اور نقیب الاشراف سید شاہ عبد الرحمٰن سجادہ نشین آستانۂ غوث پاک نے بھی اجازت دی۔

آپ نے قریب چالیس کتابیں تصنیف کی ہیں، اب سب نایاب ہیں۔ ناچیز کی نظر سے ایک بھی نہیں گزری۔ آپ کا وصال ۲۷ر صفر ۱۳۵۴ھ /۳۱ر مئی ۱۹۳۵ء کو ہوا۔ نمازِ جنازہ آپ کے صاحب زادے اور سجادہ نشیں شاہ حسین میاں (۱۸۸۴ء-۱۹۴۷ء) نے پڑھائی، خانقاہِ پھلواری میں آخری آرام گاہ بنی۔ ''خواجہ ہند رفت'' سے تاریخ وفات ''۱۳۵۴ھ'' نکلتی ہے۔(۱) شاہ سلیمان پھلواروی، شاہ اسماعیل دہلوی کے قطعی کفر کے قائل تھے۔(۲) مگر ندوۃ العلما کو برحق سمجھتے تھے۔

OOOOO

(۱) عامہ کتب تذکرۂ اہلِ سُنّت سے یہ احوال لیے گئے ہیں۔ (شمس مصباحی)

گزر چکی ہیں۔ مَیں اپنی جماعت علماے اہلِ سُنّت مخالفینِ ندوہ میں ایک معمولی شخص ہوں اور مولوی شاہ سلیمان صاحب پھلواروی رکن اعظم ندوہ اور ستہ ضروریہ سے ہیں۔ بہتر ہوتا کہ مجلس علماے اہلِ سُنّت بریلی کے چیدہ اشخاص سے مباہلہ کر لیتے تو قطعی فیصلہ ہوتا، ورنہ مَیں خود ہر حال مستعد ہوں۔

مولوی حکیم ایوب پھلواروی صاحب ''قول الفاصل'' برادر خورد مولوی شاہ سلیمان رکن اعظم ندوہ:

تم لوگ (مخالفینِ ندوہ) کیا مباہلہ کریں گے۔ ان کے پیشوا و مقتدا مولوی عبدالقادر صاحب بدایونی تو لکھنؤ میں مباہلہ و مناظرہ سے بھاگ نکلے۔(۱)

محمد عبدالوحید: جناب! اثناے گفتگو میں آپ کو (مولوی حکیم ایوب صاحب پھلواروی) بے وجہ خلافِ کلام کرنے کا کیا حق ہے۔ یہ بات آدابِ گفتگو سے بعید ہے۔ رہا اعتراض، بالکل بے بنیاد اور غلط ہے۔ خدا کی شان! آپ برعکس واقعہ لوگوں کے سامنے بیان کرتے ہیں اور علماے حقانی کی منقصت فرماتے ہیں۔ جنابِ من! مَیں اس قصّے سے بخوبی واقف ہوں۔ اعلیٰ حضرت امام اہلِ سُنّت تاج الفحول محبّ الرسول مولانا شاہ محمد عبدالقادر صاحب قادری بدایونی قبلہ مدظلہ کے مقابلے میں اراکینِ ندوہ کو لکھنؤ میں تابِ مقاومت نہ ہوئی اور لکھنؤ میں مباہلہ و مناظرہ سے

(۲) جہازی سائز پر ۲۰ رصفحے کا یہ رسالہ محض ایک دن پہلی جمادی الآخرہ ۱۳۱۲ھ کو بروز جمعہ لکھا گیا ہے، امام احمد رضا نے اس میں پچاس کتابوں کے ساتھ حوالے پیش کیے ہیں، پہلی اشاعت ''تحفۂ حنفیہ'' پٹنہ کی ہے، جو سامنے ہے، فتاویٰ رضویہ مع تخریج وتبرا، جلد ۱۵، طبع لاہور میں بھی یہ رسالہ شامل ہے۔ (شمس مصباحی)

جان بچا کر پھلواری اور دربھنگہ بھاگے۔

میر نور الحسنین صاحب: وحید میاں آپ کس کس سے اُلجھیں گے؟ بھائی سلیمان صاحب کی باتوں کا جواب دیجیے۔

محمد عبدالوحید: جو مخالف حق کلام کرے اس کا جواب دینا ضروری ہے۔ حسب الحکم ساکت رہتا ہوں، لوگوں کو بھی سمجھا دیجیے۔

شاہ سلیمان: مباہلہ ضرور مفید ہے۔ امر حق واضح ہو جائے گا۔ دوسرے الزام میرے سر سے دفع ہو جائے گا۔ کیوں ولی عالم صاحب (رئیس پھلواری والد منشی علی اسلم صاحب تائید الندوہ) اور بھائی نور الحسنین صاحب (رئیس پٹنہ) آپ ہمیں بد مذہب نہ سمجھیں۔ چاہے دنیا بھر مجھے گمراہ کہے، مجھے اس کی مطلق پرواہ نہیں۔

محمد عبدالوحید: اگر آپ کا ایسا خیال ہے کہ مباہلہ سے حق و ناحق کھل جائے گا تو یہ احقر البریہ محمد عبدالوحید غلام صدیق حنفی الفردوسی منتظم ''تحفۂ حنفیہ'' پٹنہ آپ (مولوی شاہ سلیمان صاحب پھلواروی رکن اعظم ندوہ) سے مباہلہ کو تیار ہے۔ بسم اللہ! آپ بھی ہمت فرمائیے۔

مولوی عبدالرحمٰن نقاہی: آخر مباہلہ کس امر پر ہوگا اس کا بھی تصفیہ ضروری ہے۔

میر نور الحسنین صاحب: کاغذ، قلم اور دوات منگوائیے، تحریری گفتگو اچھی ہوتی ہے۔

---

(۱) شاہ سلیمان نے اپنی ایک تقریر بمقام بریلی بتاریخ شوال ۱۳۱۳ھ میں ابن ملجم شقی کو حضرت علی حیدر کرار کا بھائی اور یزید پلید کو حضرت امام حسین رضی اللہ عنہما کا بھائی کہا تھا، اس مکالمہ کا اشارہ اسی طرف ہے۔ (بحوالہ اشتہارات خمسہ، مطبوعہ بریلی ۱۳۱۳ھ ص ۶)

---

(۱) مولانا ایوب پھلواروی کا یہ بیان خلاف واقعہ ہے، مولانا موصوف اور ان کے بھائی شاہ سلیمان

شاہ سلیمان: مولوی ایوب صاحب (برادرِ خورد ممدوح) دوات و قلم و کاغذ لائیے اور بہت جلد لائیے۔ (چنانچہ مولوی ایوب صاحب لے آئے)

مولوی شاہ سلیمان صاحب پھلواروی رکن اعظم ندوہ نے کاغذ پر عبارت ذیل (نقل بالمعنی) تحریر فرمائی:

> ''کہ محمد سلیمان پھلواروی بمقام مزار مبارک حضرت مخدوم الملک رحمہ اللہ اس امر پر قاضی عبدالوحید صاحب سے مباہلہ کرتا ہوں کہ مَیں سُنّی ہوں، بوجہ شرکتِ ندوہ مَیں بد مذہب نہیں ہوگیا۔ اگر یہ قول میرا صحیح ہو تو میرے فریق پر غضب الٰہی نازل ہو، ورنہ بالعکس مجھ پر۔ اس طرح مَیں مناظرہ کرنے کو قاضی عبدالوحید صاحب یا شاہ امین احمد صاحب یا مولوی عبدالقادر صاحب یا مولوی احمد رضا خان صاحب یا کسی اور سر برآوردہ عالم مخالفِ ندوہ سے موجود ہوں۔''

میر نورالحسنین صاحب: حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب یا مولانا مولوی احمد رضا خان صاحب کی یہاں کیا ضرورت ہے؟ آپ بھی اپنے ندوہ سے مولوی لطف اللہ صاحب صدر اور مولوی محمد علی صاحب ناظم کو بلوائیے تو پھر ہم بھی ان دونوں حضرات کو تکلیف دیں گے۔ ورنہ یہاں تو بھائی سلیمان صاحب! آپ کے مقابلے میں وحید میاں مباہلہ و مناظرہ کو کافی ہیں۔ مباہلہ شروع ہو، مجمع کو بھی بڑی تمنا ہے کہ کسی طرح بھی یہ جھگڑا چوکے۔

شاہ سلیمان: قاضی وحید صاحب! یہ کاغذ لیجیے، آپ اس پر وہی عبارت مباہلہ و مناظرہ ارقام کیجیے۔

محمد عبدالوحید: بہتر، مگر پہلے مباہلہ کر لیجیے پھر مناظرہ ہوگا۔ میں مباہلہ کو
پھلواروی سے تاج الفحول مولانا عبدالقادر بدایونی سے ۱۵ جمادی الآخرہ ۱۳۱۶ھ کو رودولی شریف
خانقاہ مخدوم عبدالحق میں ... ندوہ کے بارے میں جو واقعات

شاہ سلیمان: مَیں تو بہار شریف میں مزار مبارک پر مباہلہ کروں گا۔

محمد عبدالوحید: جناب! بہار شریف بہت دور ہے، ہم اور آپ یہاں موجود ہیں، حاضرین جلسہ بھی متمنی ہیں، بہتر ہو کہ یہیں مباہلہ ہو جائے، ورنہ جیسی مرضیِ سامی، مَیں بہر صورت مستعد ہوں۔ جناب شاہ بدرالدین صاحب زیب سجادہ قبلہ مدظلہ کے مواجہہ میں اسی جگہ بلکہ مزار مبارک حضرت پیر مجیب قدس سرہ العزیز پر مباہلہ ہو جائے تو کیا خوب بات ہے۔

شاہ سلیمان: بہار شریف ہی میں مباہلہ کروں گا، یہاں شرائطِ مباہلہ مفقود ہیں۔

مولوی شمس الدین آروی: بے شک تعمیل آیت کریمہ "ندع ابناء نا و ابناء کم" کی ضرورت ہے۔

شاہ سلیمان: میرے اہل وعیال یہاں موجود ہیں، آپ کے نہیں، پھر مباہلہ کیوں کر ہو؟

محمد عبدالوحید: پھر بہار شریف میں میرے اہل وعیال کیوں کر آ سکیں گے؟ بلکہ پھلواری میں انہیں طلب کرنا، بہار شریف لے جانے سے کہیں آسان ہے، مگر اس کی حاجت ہی کیا؟ ہم میں، آپ میں مباہلہ ہونا چاہیے، ان شاء اللہ امرِ حق منکشف ہو جائے گا۔ موجودگیِ ابناو نسا میں افضلیت ہوتی، نہ کہ مباہلہ باہمی ہوتا ہی نہیں۔ بسم اللہ! یہیں مباہلہ فرمائیے۔

شاہ سلیمان: آپ کے اہل وعیال بھی ہیں یا نہیں؟

محمد عبدالوحید: بحمد اللہ! مَیں صاحبِ اہل وعیال ہوں۔ پھر اس سے اس کو کیا مناسبت ہے۔ اُٹھیے، مزار شریف حضرت پیر مجیب علیہ الرحمہ (مقام مکالمہ سے چند قدم کے فاصلے پر ہے) پر یہاں مباہلہ کر لیجیے

رونما ہوئے وہ بتاتے ہیں کہ اراکین ندوہ لیت و لعل کرتے رہے، کوئی بہتر صورت [illegible] اور کوئی
شاہ صاحب سلیمان [illegible] ادھر ہو گئے [illegible] فرنگی محل میں رہے، ندوہ

محمد عبدالوحید: دیکھیے! اب اطمینان میسر آئے اور پھر موقع نصیب ہو۔ صاحبو! مَیں بہار شریف میں بھی مباہلہ کو موجود اور یہاں پر بھی حاضر ہوں۔ اب مولوی شاہ سلیمان صاحب رکن اعظم ندوہ کو اختیار ہے۔ مجھ پر الزام نہیں ہوسکتا۔

(مولوی عبدالرحمٰن صاحب خانقاہی اور میر نورالحسنین صاحب رئیس پٹنہ سے مخاطب ہوکر) جناب! آپ حضرات محرک مصالحہ تھے۔ اب منصفانہ ملاحظہ کیجیے کہ احقر البریہ محمد عبدالوحید سُنّی الحنفی الفردوسی منتظم ''تحفۂ حنفیہ'' حسب استدعا فریق ثانی اپنے اور نیز حسب ہدایت آپ صاحبوں کے مباہلہ کو مستعد ہے۔ مجھ پر عار فرار عائد نہیں ہوسکتا۔

شاہ سلیمان: سکوت۔ گاہے وہی جواب کہ جب فراغت نصیب ہو۔ بہار شریف میں مباہلہ کروں گا۔

(حاضرینِ جلسہ سے مخاطب ہوکر) صاحبو! یہ احقر البریہ محمد عبدالوحید سُنّی الحنفی الفردوسی منتظم ''تحفۂ حنفیہ'' مولوی شاہ سلیمان پھلواروی رکن اعظم ندوہ سے مباہلہ کو آمادہ ہے۔ آپ حضرات اس کے شاہد ہیں کہ مجھے کچھ عذر نہیں۔ اب فریقِ ثانی کو اختیار ہے۔ مَیں بحمد اللہ! الزام سے پاک ہوں، اتمامِ حجت کر چکا۔

(چنانچہ اسی کلام کا مَیں نے اعادہ کیا)

مولوی عبدالرحمٰن صاحب: بے شک آپ مستعد ہیں، مگر شق ثانی یعنی مناظرہ میں آپ کو کیا تأمل ہے۔

شاہ سلیمان: بے شک مناظرہ ہونا چاہیے۔ [overprinted] کا مولوی رکن سامنے نہ آیا، بالآخر وہ شاہجہاں پور ہوتے ہوئے بدایوں تشریف لے گئے۔ تفصیل ملاحظہ ہو ... طلسم کشائے ... بفضلہ تعالیٰ ... مجھے ... میں ... نہیں، مگر پھر وہی التماس سابق

ہے کہ مَیں اپنی جماعت کا ایک معمولی شخص ہوں اور آپ اربابِ حل وعقد ندوہ سے ہیں۔ مجلس علماے اہلِ سُنّت بریلی سے مناظرہ فرمایئے تو پھر نزاع ہی مرتفع ہو جائے، آپ سے تو شخصی بات ہوگی۔

مولوی عبدالرحمٰن صاحب: بے شک مَیں اس کا مشتاق ہوکر درمیان میں پڑا، مولوی عبدالوحید صاحب ضرور اپنی جماعت کے ایک کمترین شخص ہیں، گوانہیں برا معلوم ہو، مگر مولوی عبدالوحید صاحب معاف کریں۔ ہاں! مولوی شاہ سلیمان صاحب! مولوی عبدالوحید کا قول نہایت درست ہے۔

محمد عبدالوحید: امرحق میں ملال کیوں ہونے لگا؟ مَیں تو خود کہہ رہا ہوں کہ مَیں ایک معمولی شخص کم استعداد آدمی ہوں۔

شاہ سلیمان: پھر آپ کو مجھ سے مناظرہ میں کیا تأمل ہوسکتا ہے؟ مَیں ندوہ کو حق پر سمجھتا ہوں۔

محمد عبدالوحید: مجھے بھی آپ سے مناظرہ کرنے میں تأمل نہیں ہے۔ آپ اپنی تحریر میں یہ لفظ بڑھا دیجیے کہ ندوہ کی جانب سے گفتگو ہوگی۔ میری شکست بعینہٖ اس کی شکست قرار پائے گی۔

شاہ سلیمان: مَیں خود گفتگو کرتا ہوں۔ ان کا بار مَیں کیوں اُٹھاؤں۔ علاوہ بریں ندوہ مناظرہ نہیں کرنا چاہتا۔

محمد عبدالوحید: بہتر، یہی سہی۔ مَیں بھی اپنی جماعت کی طرف سے گفتگو نہ کروں گا۔ شخصی گفتگو رہے گی، مگر جب ندوہ مناظرہ ہی نہیں کرتا، بلکہ مناظرہ اس کے نزدیک خودکشی ونفسانیت فی الدین اور سر پھٹول کا نام ہے، پھر آپ کس اصول پر گفتگو کرنا چاہتے ہیں۔ یہ مخالفت ندوہ ہوجائے گی اور فعل حرام کا ارتکاب ہوگا۔

شاہ سلیمان: یہ ندوہ کا خیال ہے، مَیں اسی مناظرہ میں مصلحت سمجھتا ہوں۔

محمد عبدالوحید: آپ کو تقلید ندوہ لازم ہے، اس کی مصلحت آپ کی مصلحت پر مقدم ہے۔ پہلے ندوہ سے اس غلطی کا اعلان کرا دیجیے کہ مناظرہ (احقاقِ حق) کرنا بے شک عمدہ ہے۔ امرحق اس سے واضح ہو جاتا ہے۔ مخالفینِ ندوہ کا ایک اعتراض منجملہ اوراعتراضات کے یہ بھی ہے کہ ندوہ مناظرہ کو حرام ٹھہراتا ہے۔

شاہ سلیمان: مولوی عبدالرحمٰن صاحب! پھراس گفتگو میں حَکَم کون قرار پائے گا؟

محمد عبدالوحید: جسے آپ کا جی چاہے، حَکَم قرار دیجیے۔ خود مذہب اہلِ سُنّت و الجماعت کی مسلم الثبوت کتابیں حَکَم قرار دی جائیں اور حضرت شاہ بدرالدین صاحب قبلہ زیب سجادہ قبلہ مدظلہ بھی منصف بنائے جائیں تو شاید کسی کو بھی اس کے قبول میں انکار نہ ہو اوران کا فیصلہ معتبر سمجھا جائے۔

شاہ سلیمان: میں مشائخ کو حَکَم بنانا نہیں چاہتا۔ کوئی عالم ہونا چاہیے۔

محمد عبدالوحید: قصور معاف! پھر حضرت شاہ امین احمد صاحب بہاری قبلہ مدظلہ کے مواجہہ میں مباہلہ کی کیا ضرورت تھی؟ بہرحال مناظرہ کو مستعد ہو جایئے۔

شاہ سلیمان: کوئی تاریخ مقرر ہونی چاہیے اوراطمینان سے مناظرہ ہو۔

مولوی عبدالوحید: مطلق کلام کو مقید کرنے کا کیا فائدہ؟ بسم اللہ! اس جگہ مناظرہ ہو جائے، ہم موجود ہیں۔

شاہ سلیمان: نہیں، کوئی دن مقرر ہو اور مناظرہ ہو، اس کے لیے فراغت درکار ہے۔

محمد عبدالوحید: مجھے ہر طرح مستعد سمجھیے۔ مگراس مقام پر مناظرہ کرنے کا اور ہی لطف تھا۔ سب لوگ موجود ہیں، شاید یہ موقع پھر ہاتھ نہ آئے۔

دیکھیے، مَیں شخصی طور پر بھی آپ سے مناظرہ کو تیار ہوں، الزام نہ دیجیے گا آئندہ آپ کو اختیار ہے۔

شاہ سلیمان: نہیں، بعد اطمینان طرفین مناظرہ ہونا چاہیے، ہم سے آپ سے دوستانہ باتیں ہونی چاہئیں۔ مَیں آپ کے گھر بار بار آنے کا قصد کرتا تھا، مگر کئی وجہوں سے نہ آ سکا۔

محمد عبدالوحید: جناب کا میرے غریب خانہ تشریف لانا، میرے لیے باعثِ اعزاز ہے، آپ خود تشریف لائیں۔

رواق منظرِ چشم من آشیانۂ تست
کرم نما وفرود آ کہ خانہ خانۂ تست

مگر افسوس! بات کا کچھ فیصلہ نہ ہوا۔ بہرحال ہم منتظر ہیں، خدا بہ ہمہ وجوہ اطمینان نصیب کرے۔

مولوی عبدالرحمٰن صاحب: مَیں جانتا ہوں، افسوس! بات طے نہ ہوئی، کیوں مولوی شاہ سلیمان صاحب! آپ کیوں رفع نزاع نہیں فرماتے؟

محمد عبدالوحید: صاحبو! مَیں مناظرہ کو تیار ہوں، آئندہ مجھے کوئی الزام نہ دیں۔

(حاضرینِ جلسہ کے سامنے تین بار اس کلام کا اعلان کیا گیا)

مولوی عبدالرحمٰن صاحب: آپ ذرا اور تشریف رکھیں اور میری التماس سنیں کہ جب ارشاد جناب ''میں بہر نوع مباہلہ ومناظرہ آمادہ ہوں'' مگر دیکھیے فریق ثانی کو کب تک فراغت خاطر نصیب ہو۔

مولوی عبدالرحمٰن: مجھے بھی اس کا افسوس ہے کہ میری کوشش بے کار ہوئی۔

محمد عبدالوحید: میر نورالحسنین صاحب! بسم اللہ! اب رخصت ہوا جائے، بیٹھنے کا فائدہ نہیں۔

شاہ سلیمان: قاضی عبدالرحیم صاحب! ذرا اور تشریف رکھیے۔ چائے اور پان

آنے دیجیے، کچھ لکھا کیجیے تو مجھ سے پوچھ بھی لیا تو کیجیے۔

محمد عبدالوحید: بہتر، میں بیٹھ جاتا ہوں، ابتدا ندوہ میں تین سال تک خواست گاری اصلاحِ ندوہ کی گئی، مگر مسموع نہ ہوا۔ پھر اب کیا امید ہے؟

اس کے بعد اِدھر اُدھر کی باتیں رہیں، پھر مَیں بہ معیت میر نورالحسنین صاحب رئیس پٹنہ اپنی فرودگاہ پر آیا۔ افسوس! اتنے ردّ وقدح پر بھی اصل بات کا جواب نہ ہوا۔ رب العالمین ندوہ کو صراطِ مستقیم مذہب اہلِ سُنّت پر قائم فرمائے اور اس کے اراکین کو ہدایت دے کر مفاسدِ ندوہ دور فرمائے۔

خادم اہلِ سُنّت

محمد عبدالوحید غلام صدیق الحنفی الفردوسی

# پہلی بحث

پہلی بحث جو علمِ غیب سے متعلق گزری۔ اس سے یہ سمجھنا کہ اس کا راست تعلق امام احمد رضا بریلوی (۱۲۷۲ھ/۱۸۵۶ء-۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) سے ہے، انتہائی غلط ہوگا اور برصغیر کی مذہبی تاریخ سے بے خبری کی دلیل ہوگی۔ بلکہ اس کا سررشتہ دور ذرا دور سے جڑا ہوا ہے۔

اس علمی اختلاف کا پہلا سبب ہے مولانا اسمٰعیل دہلوی (۱۱۹۳ھ-۱۲۴۶ھ) کی انوکھی ''تقویۃ الایمان'' کی تالیف ہے، ۱۵ر محرم ۱۲۴۰ھ اور دوسرا سبب ہے مولانا امیر احمد سہوانی (۱۲۶۲ھ/۱۸۴۵ء-۱۳۰۶ھ/۱۸۸۹ء) کا نظریہ شش مثل، مولانا سہوانی کے نظریہ کی دلیل تھی اثر ابن عباس، حالاں کہ یہ اثر محدثین وفقہا کے نزدیک ناقابل قبول ہے۔

یعنی مولانا سہوانی زمین کے اور چھ طبقوں میں چھ نبی وخاتم النبیین کے قائل تھے۔ اس دور میں جو علمی وروحانی مراکز تھے، مثلاً دہلی، خیرآباد، آگرہ، لکھنؤ، بدایوں اور بریلی، ان مراکز کے جو سرکردہ علما اور روحانی پیشوا تھے، وہ بیک زبان سب کے سب اس نظریے کو غلط قرار دیتے تھے۔ چنانچہ ۱۲۸۲ھ/۱۸۷۱ء میں اس نظریے کے ثبوت و بطلان پر بمقام قصبہ شیخوپور ضلع بدایوں مناظرہ ہوا۔ تاج الفحول مولانا عبدالقادر بدایونی (۱۲۵۳ھ-۱۳۱۲ھ/۱۹۰۱ء) نظریہ شش مثل کے مخالف ومعترض تھے۔ مولانا بدایونی کی طاقتور دلیلوں نے مولانا سہسوانی کی زبان پر قفل چڑھا دیا۔

مولانا نذیر احمد سہسوانی (۱۲۵۳ھ/۱۹۰۱ء) نے اس مناظرہ کی مفصل کیفیت ''مناظرۂ احمدیہ'' کے نام سے ترتیب دی اور شائع کرائی۔ مولانا احسن نانوتوی (م: ۱۳۱۲ھ/۱۸۹۵ء) ان دنوں بریلی ہوا کرتے تھے۔ وہاں ان کا پریس ''مطبع

صدیقی'' کے نام سے جاری تھا۔ اس مسئلہ میں مولانا نانوتوی، مولانا امیر احمد سہسوانی کے حامی تھے اور مرتب مناظرہ احمدیہ بھی مولانا نانوتوی کے خاص اصحاب میں تھے۔

خاتم المحققین مولانا نقی علی خان بریلوی (۱۲۴۶ھ/۱۸۳۰ء-۱۲۹۷ھ) والد ماجد امام احمد رضا بریلوی (۱۲۷۲ھ/۱۸۵۶ء-۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) بریلی میں ممتاز علمی اور با اثر روحانی شخصیت کے مالک تھے۔ مولانا بریلوی اس قضیے میں مولانا بدایونی کے ہم زبان تھے۔ اثر ابن عباس اور زیر بحث موضوع کو سمجھنے کے لیے ذیل کی کتابوں کا مطالعہ ناگزیر ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱) | الکلام الاحسن | مولانا ہدایت علی |
| ۲) | تنبیہ الجہال بالہام الباسط المتعال | مولانا حافظ بخش آنولوی |
| ۳) | قول الفصیح | مولانا فصیح الدین بدایونی |
| ۴) | افادات صمدیہ | مولانا عبد الصمد سہسوانی |
| ۵) | کشف الالتباس فی اثر ابن عباس | |
| ۶) | قسطاط فی موازنۃ اثر ابن عباس(۱) | |

برصغیر میں مذہبی آزاد خیالی کا دور ۱۲۴۰ھ سے شروع ہوا، ۱۵ محرم کی کیا ہی وہ تاریخ تھی کہ ''تقویۃ الایمان'' جیسی قہر آلود کتاب تالیف ہو کر سامنے آئی۔ جس نے قومِ مسلم کے ایمان پر واقعی قہر ڈھایا اور مسلم اتحاد کرچی کرچی ہو کر رہ گیا۔ اس کتاب کی حیثیت مذہبی کم، سیاسی زیادہ تھی۔ یہ مقامِ تفصیل کا متحمل نہیں، مولانا شاہ ابو الحسن زید فاروقی دہلوی کی بے تعصب تحریر ملاحظہ ہو، آپ تحریر فرماتے ہیں:

> ''حضرت مجدد (الف ثانی) کے زمانہ سے ۱۲۴۰ھ تک ہندوستان کے مسلمان دو فرقوں میں بٹے رہے، ایک اہلِ سُنّت و جماعت، دوسرے شیعہ۔ اب مولانا اسماعیل دہلوی کا ظہور ہوا، وہ شاہ ولی

اللہ کے پوتے اور عبدالعزیز، شاہ رفیع الدین اور شاہ عبدالقادر کے بھتیجے تھے۔ اُن کا میلان محمد بن عبدالوہاب نجدی کی طرف ہوا اور نجدی کا رسالہ ''ردالاستدراک'' ان کی نظر سے گزرا اور انہوں نے اردو میں ''تقویۃ الایمان'' لکھی۔ اس کتاب سے مذہبی آزاد خیالی کا دور شروع ہوا۔ کوئی غیر مقلد ہوا، کوئی وہابی بنا، کوئی اہلِ حدیث کہلایا، کسی نے اپنے کو سلفی کہا۔ ائمۂ مجتہدین کی جو منزلت اور احترام دل میں تھا، وہ ختم ہوا۔ معمولی نوشت و خواند کے افراد امام بننے لگے اور افسوس اس بات کا ہے کہ توحید کی حفاظت کے نام پر بارگاہِ نبوت کی تعظیم و احترام میں تقصیرات کا سلسلہ شروع کر دیا گیا۔ یہ ساری قباحتیں ماہِ ربیع الآخر ١٢٤٠ھ کے بعد سے ظاہر ہونی شروع ہوئی ہیں۔ اس وقت کے تمام جلیل القدر علما کا دہلی کی جامع مسجد میں اجتماع ہوا اور ان حضرات نے باتفاق اس کتاب کو ردّ کر دیا۔'' (١)

ایک حوالہ اور دیکھیں ڈاکٹر جمال الدین اسلم مارہروی شعبۂ تاریخ و ثقافت جامعہ ملّیہ دہلی میں پروفیسر رہ چکے ہیں، اُن کا بیان یہ ہے:

''دراصل انیسویں صدی سے ہی نظریاتی بنیادوں پر علما مختلف مکاتب میں تقسیم ہونا شروع ہوگئے تھے اور مسلم معاشرہ بھی ان کی پیروی میں متعدد خیموں میں تقسیم ہو گیا تھا۔ صدیوں تک ''ہدایہ'' ہندوستانی مسلمانوں کو راہِ ہدایت دکھاتی رہی، لیکن ''نجد'' میں تصنیف کی ہوئی کتاب وسُنّت کی ایک نئی تعبیر ''التوحید'' کو انیسویں

صدی میں ہندوستان در آمد کیا گیا، جس کا اردو ترجمہ ''تقویۃ الایمان'' نفاق کا باعث بنا، شاہ اسماعیل دہلوی کی کتاب ''تقویۃ الایمان'' کی اشاعت سے پہلے ہندوستانی مسلمان صرف دو گروہوں میں منقسم تھے، اہلِ سُنّت اور اہل تشیع۔ ان میں اوّل الذکر کی آبادی کثیر تھی، لیکن ''تقویۃ الایمان'' کے بعد اختلافات کا ایسا سلسلہ شروع ہوا کہ سوادِ اعظم اہلِ سُنّت سے نکل نکل کر لوگ مختلف خیموں میں داخل ہونے لگے اور اس طرح سوادِ اعظم کا شیرازہ منتشر ہو گیا۔'' (۱)

منقولہ دونوں اقتباس کا ہدف ''تقویۃ الایمان'' ہے اور ''تقویۃ الایمان'' کا ماخذ محمد بن عبدالوہاب نجدی (۱۱۱۱ھ/۱۶۹۹ء-۱۲۰۶/۹۲-۱۷ء) کا رسالہ ''الاشتراک'' اور ''کتاب التوحید'' ہے۔

''کتاب التوحید'' اور ''تقویۃ الایمان'' میں قدر اشتراک کی ایک اور قوی ترین شہادت بھی ملاحظہ ہو۔ یہ شہادت مولانا اسمٰعیل کے حقیقی چچا زاد بھائی مولانا شاہ مخصوص اللہ دہلوی کی ہے، جو انھوں نے شاہ فضلِ رسول بدایونی (۱۲۱۲ھ/۱۷۹۷ء-۱۲۷۸ھ/۱۸۶۱ء) کے ایک مکتوب کے جواب میں لکھا ہے۔ شاہ بدایونی نے اپنے خط میں سات باتیں پوچھی ہیں، شاہ مخصوص اللہ پہلے، تیسرے اور چوتھے سوال کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں۔

☆ اسمٰعیل کا رسالہ موافق ہمارے خاندان کے کیا کہ تمام انبیا اور رسولوں کی توحید کے خلاف ہے۔

☆ اس کا رسالہ عمل نامہ بُرائی اور بگاڑ کا ہے اور بنانے والا فتنہ گر اور مفسد اور غادی ومغوی ہے۔

☆ وہابی کا رسالہ متن تھا، یہ شخص (اسمٰعیل دہلوی) گویا اس کی شرح کرنے والا ہو گیا(۱)
پورا خط اس بحث کے اخیر میں معائنہ کریں۔

شاہ ابوالحسن زید فاروقی اسلام شاہ ابوالخیر نقشبندی دہلوی کے نامور فرزند تھے۔ دہلی میں پیدا ہوئے، وہیں تعلیم پائی، چار سال جامع از ہر مصر میں رہے اور امتیازی پوزیشن حاصل کی، وہ غیر متنازع علمی شخصیت کے مالک گوشہ نشین بزرگ تھے۔ انہوں نے محمد بن عبدالوہاب نجدی اور مولانا اسمٰعیل دہلوی کی سیرت، حالات اور کتابوں کا نگاہِ تحقیق سے مطالعہ کیا ہے اور دونوں سے اپنی شدید نفرتوں کا اظہار کیا ہے۔ بعد مطالعہ وہ اس نتیجے پر پہنچے کہ ''تقویۃ الایمان'' میں انہیں وہابیت کے اثرات نظر آئے اور تقویۃ الایمان میں جو کچھ ہے وہ رسالہ ''ردالاشراک'' سے لیا گیا ہے۔ اُن کا یہ موازنہ و تجزیہ بڑا قیمتی ہے، مَیں اسے یہاں نقل کرتا ہوں۔ لکھا ہے:

## تقویۃ الایمان کی حقیقت:

میرے سامنے ''تقویۃ الایمان'' کا وہ نسخہ جس کو ماہ شوال ۱۲۷۰ھ میں حاجی محمد قطب الدین نے سید محمد عنایت اللہ کے اہتمام سے ''مطبع صدیقی'' واقع شاہ جہاں آباد دہلی میں طبع کرایا ہے، اس کے نوے صفحات ہیں اور حاشیہ پر میر محبوب علی(۲) کی تشریحات ہیں اور ترتیب اس طرح ہے:

ابتدا بسم اللہ سے۔ پھر حمد و صلوٰۃ اور دعائے نیک توفیق، پھر چار صفحات کا دیباچہ ہے، اس دیباچے میں دو آیاتِ مبارکہ سے استدلال ہے اور دیباچے کے آخر میں لکھا ہے: اس رسالہ کا نام ''تقویۃ الایمان'' رکھا اور اس میں دو باب ٹھہرائے۔ پہلے باب میں بیانِ توحید کا اور برائی شرک کی اور دوسرے باب میں اتباع سُنّت کا اور برائی

بدعت کی۔ پھر باب پہلا توحید و شرک کے بیان میں ہے، اس میں چھ آیات سے استدلال ہے۔ پھر 'الفصل الاوّل فی الاجتناب عن الاشراک' ہے، اس میں تین آیات سے استدلال ہے۔ پھر الفصل الثانی فی ذکر ردّ الاشراک فی العلم ہے، اس میں پانچ آیات سے استدلال ہے۔ پھر الفصل الثالث فی ذکر ردالاشراک فی التصرف ہے، اس میں پانچ آیات سے استدلال ہے۔ پھر الفصل الرابع فی ذکر ردالاشراک فی العبادۃ ہے، اس میں چھ آیات سے استدلال ہے۔ پھر الفصل الخامس فی ذکر ردالاشراک فی العادۃ ہے، اس میں چھ آیات سے استدلال ہے۔

کل تینتیس (۳۳) آیاتِ مبارکہ سے استدلال کیا گیا ہے، اس میں دو آیتیں دیباچے میں اور اکتیس (۳۱) پانچ فصلوں میں ہیں۔



### وہابی کا رسالہ:

یہ وہ مختصر رسالہ ہے جو طائف سے اہلِ مکّہ کو جمعہ ۷ محرم ۱۲۲۱ھ کو پہنچا ہے اور اسی دن بیت اللہ شریف کے دروازے کے سامنے بیٹھ کر وہاں کے علمائے کرام نے اس کا ردّ لکھا۔ اس رسالے کی کیفیت اس طرح ہے کہ شروع میں نہ بسم اللہ اور نہ حمد وصلوٰۃ، ابتدا اس طرح ہے:

**اما بعد فهذا تفصيل لما اجمله و تلخيص لما فصل المولى المستطاب امير المومنين امام الموحدين**

(۱) ولی اللہ محدث دہلوی، شاہ، انفاس العارفین اردو، اسلامک بک فاؤنڈیشن سمن آباد لاہور، ۱۹۷۸ء، ص ۲۰

(۱) ابوالحسن زید فاروقی، مولانا، مولانا اسماعیل دہلوی اور تقویۃ الایمان، شاہ ابوالخیر اکیڈمی، دہلی، ۱۹۸۴ء، ص ۱۰۔۹

(۱) جمال الدین اسلم، ڈاکٹر، برطانوی راج میں مذہب اور سیاست، حرا پبلیکیشنز، نور نگر، دہلی،

**الشیخ عبدالوھاب طوبی له و حسن باب اقتصرناه من کتابنا الکبیر لتسھیل الضبط علی کل قاری من الکبیر و الصغیر مرتب علی ما بین الباب الاوّل فی رد الشرک و الباب الثانی فی رد البدعة. الباب الاوّل فی رد الشرک و فیه خمسة فصول۔**

پھر پانچ فصول اس نام اور ترتیب سے ہیں:

**الفصل الاوّل فی تحقیق الشرک و تقبیحه و تغمیسه** اور اس میں سات آیات ہیں۔

**الفصل الثانی فی ردالاشراک فی العلم** اور اس میں چھ آیات ہیں۔

**الفصل الثالث فی رد الاشراک فی التصرف** اور اس میں چھ آیات ہیں۔

**الفصل الرابع فی رد الاشراک فی العبادة** اور اس میں پانچ آیات ہیں۔

**الفصل الخامس فی رد الاشراک فی العادة** اور اس میں تین آیات ہیں۔

بہ حساب شمار کے یہ ۲۷/آیات ہوئیں، چوں کہ پہلی فصل کی دوسری آیت کا آخری حصہ تیسری فصل میں چھٹی آیت ہے، اس لیے اس رسالے میں کل ۲۶/آیتیں ہوئیں۔ پہلی فصل میں نجدی نے اس عبارت سے ابتدا کی ہے:

**"اعلموا ان الشرک قد شاع فی ھذا الزمان و ذاع و الامر اٰل الی ما وعد الله و قال: و ما یومن اکثرھم بالله الا وھم مشرکون."**

جان لو! کہ اس زمانہ میں شرک بہت شائع اور پھیل گیا ہے اور کیفیت وہ ہوگئی ہے جس کا بیان اللہ نے کیا ہے اور کہا ہے اور یقین نہیں لاتے بہت لوگ اللہ پر مگر ساتھ شریک بھی کرتے ہیں۔ ۱۹۹۴ء ص

اور دوسری فصل "فی رد الاشراک فی العلم" کے آخر میں لکھا ہے:

’’ہماری بڑی کتاب ’التوحید‘ اور اس کی فصلوں میں زیادہ بیان ہے‘‘

اور پانچویں فصل کے آخر میں درج ذیل عبارت لکھی ہے اور اس عبارت پر رسالے کو ختم کیا ہے:

**’’هذا اٰخر ما اردنا فی باب الشرک ههنا و فيه كفاية و من نشأ زيادة تفصيل فليرجع الى كتابنا الكبير و الفصول و رسائل منفردة لاهل ملتنا من الموحدين و كل ما ذكرنا من افراد الاقسام الاربعة شرک اكبر يجب النهى عنه و القتال عليه حلا و حرما كما قاتل محمد اهل مكة فان مشركى زمانه كانوا اخف شركا من مومنى هذا الزمان لان اولئک كانوا يخلصون لله فى الشدائد و هؤلاء يدعون نبيهم و مشائخهم فى الشدائد و لا تغتر بشيوع اقسام الشرک فى الحجاز فان اصل الشرک كان فى اٰبائهم فرجعوا الى دين اٰبائهم كما نص عليه النبى صلى الله عليه وسلم فى حديث مسلم عن عائشة و اما سائر المعاصى فيجب فيها اجراء الحدود و التعزيرات كما ورد فى الشرع خلا البدعات فانها تبع للشرک الاكبر و يتلوا هذا الباب باب البدعة.‘‘**

’’اور باب شرک کا اس جگہ یہ آخری بیان ہے اور اس میں کفایت ہے اور جو کوئی تفصیل کا طالب ہو، وہ ہماری بڑی کتاب اور فصول اور ان مستقل رسائل کی طرف رجوع کرے، جو ہماری ملت

(۱) فضل رسول بدایونی، شاہ، تحقیق الحقیقہ، [illegible] (بحوالہ مولانا اسماعیل اور تقویۃ الایمان، مطبوعہ دہلی، ۱۹۸۴ء، ص ۱۰۲)

[illegible] بیان ہوا ہے وہ شرک اکبر ہے، اس سے روکنا واجب ہے اور

اس پر حل وحرم میں قتال کرنا ہے، جس طرح (حضرت) محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) نے اہلِ مکہ سے قتال کیا۔ آپ کے زمان کے مشرک شرک میں ہلکے تھے، اس زمانے کے مومنوں سے، کیوں کہ وہ مشرک سختیوں میں اللہ سے اخلاص کرتے تھے اور یہ لوگ سختیوں میں اپنے نبی اور مشائخ کو پکارتے ہیں۔ اور حجاز میں جو شرک کے اقسام پھیل رہے ہیں، اس سے دھوکا نہ کھاؤ، کیوں کہ اصل شرک ان کے باپ دادا میں تھا اور وہ اپنے باپ دادا کے دین کی طرف پلٹے ہیں، جیسا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے صاف طور پر کہہ دیا ہے اور مسلم نے عائشہ سے روایت کی ہے اور باقی گناہوں میں حدود اور تعزیرات کا اجرا کرنا واجب ہے، سوائے بدعتوں کے، کیوں کہ وہ شرک اکبر کے تابع ہیں اور اس باب کے بعد بدعت ہے۔"

**موازنہ:**

اب تو وہابی کے "ردّ الاشراک" سے مولانا اسمٰعیل کی "تقویۃ الایمان" کا مقابلہ کیا جاتا ہے۔ مولانا اسمٰعیل نے ابتدا بسم اللہ سے کی ہے اور اردو میں حمد وصلوٰۃ لکھ کر تین صفحات کا دیباچہ لکھا ہے اور آخر میں یہ لکھا ہے:

"اس رسالہ کا نام 'تقویۃ الایمان' رکھا اور اس میں دو باب ٹھہرائے، پہلے باب میں بیانِ توحید کا اور برائی شرک کی۔ دوسرے باب میں اتباع سُنّت کا اور برائی بدعت کی۔ یہ باب پہلا توحید وشرک کے بیان میں، سننا چاہیے کہ شرک لوگوں میں بہت پھیل رہا ہے اور اصل توحید نایاب۔"

پھر آدھے صفحے کے بعد لکھا ہے:

(۲) میر محبوب علی، جامع ترمذی میں مولانا اسماعیل صاحب نے سورۂ یوسف میں [illegible] وہ سرگرم انصار میں سے ہیں، انہوں
نے تقویۃ الایمان کی شرح [illegible] نظرت فیہ من

کہ شرک کرتے ہیں۔‘‘

مولانا اسماعیل نے دیباچے میں دو آیتیں اور باب پہلے میں چھ آیتیں لکھی ہیں، پھر الفصل الاوّل فی الاجتناب عن الاشراک ہے اور اس میں پانچ آیتیں ہیں۔ پھر الفصل الثانی فی ذکر رد الاشراک فی العلم ہے اور اس میں تین آیتیں ہیں۔ پھر الفصل الثالث فی ذکر الاشراک فی التصرف ہے اور اس میں پانچ آیتیں ہیں۔ پھر الفصل الرابع فی ذکر الاشراک فی العبادۃ ہے اور اس میں چھ آیتیں ہیں۔

کل ۳۳/ آیتیں ہیں، ان میں سے ۲۲/ آیتیں نجدی کے رسالے سے لی ہیں اور گیارہ آیتیں آپ نے لکھی ہیں۔

’’نجدی‘‘ نے اپنے رسالے کے شروع میں لکھا ہے کہ یہ رسالہ دو ابواب پر مرتب ہے، پہلا باب ردِّ شرک میں اور دوسرا باب ردِّ بدعت میں۔ اب ہم دیکھتے ہیں کہ مولانا اسمٰعیل ’’تقویۃ الایمان‘‘ کے شروع میں لکھتے ہیں: اس میں دو باب ٹھہرائے، حالاں کہ موجود ایک ہی باب ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ جمعہ ۷/محرم ۱۲۲۱ھ کو جو رسالہ مکّہ مکرمہ بھیجا ہے، اس میں صرف ایک ہی باب ہے۔

مولانا اسمٰعیل نے ’’نجدی‘‘ کے رسالہ ’’ردّ الاشراک‘‘ کو ہر وجہ سے اپنایا ہے۔ ’’نجدی‘‘ نے لکھا ہے کہ یہ کتاب دو ابواب پر مشتمل ہے، آپ (مولانا اسمٰعیل) نے بھی دو باب ٹھہرانے کا بیان کیا۔ ’’نجدی‘‘ کی ۲۶/ منتخب کردہ آیات میں سے ۲۲/ آیات مبارکہ کو آپ (مولانا اسمٰعیل) نے لیا ہے۔

’’نجدی‘‘ نے جو نام فصول کے رکھے ہیں وہ نام آپ (مولانا اسمٰعیل) نے رکھے ہیں۔ ’’نجدی‘‘ نے جس آیت سے اور بیان سے آغاز کیا ہے، آپ (مولانا اسمٰعیل) نے اسی آیت اور بیان سے ابتدا کی ہے اور پھر آیاتِ شریفہ کے بیان میں ’’نجدی‘‘ کے بیان کا رنگ کہیں غالب، کہیں برابر اور کہیں کچھ کم ہوتا ہے۔‘‘(۱)

دعاء و وجوهها وغيرهما نظر الانصاف من غير العناد و الاعتساف وجدته حقه لا ياتيه الباطل من بين يديه و لا

نہ منجملہ ''ردّ الاشراک'' ہے، نہ بالکلیہ اس سے الگ ہے، بس یہ کہ دونوں میں ہمزاد کا رشتہ ضرور ہے۔ کریلا کیا کڑوا ہوتا ہے، پھر کہ وہ نیم چڑھا ہوا۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ نجدی اور دہلوی کے رسالے بجز علمائے نجد دیوبند کے کسی عالم تو کیا کسی عام مسلمان کو پسند نہ آئے، درج ذیل کتب ورسائل نے جلتی پر تیل رکھ دیا۔ مثلاً

## ۱) صراط مستقیم

مولانا اسمٰعیل دہلوی، (۱۱۹۳ھ/۱۷۷۹ء-۱۲۴۶ھ/۱۸۳۱ء) سال تصنیف ـــــہ

## ۲) رسالہ یکروزی

مولانا اسمٰعیل دہلوی، (۱۱۹۳ھ/۱۷۷۹ء-۱۲۴۶ھ/۱۸۳۱ء) سال تصنیف ـــــہ

## ۳) چهارده مسائل

مولانا اسمٰعیل دہلوی، (۱۱۹۳ھ/۱۷۷۹ء-۱۲۴۶ھ/۱۸۳۱ء) سال تصنیف ـــــہ

## ۴) تحذیر الناس

مولانا قاسم نانوتوی، (    /    ) سال تصنیف ـــــہ

## ۵) براهینِ قاطعه

مولانا خلیل احمد انبیٹھوی، (۱۲۶۹ھ/۱۸۵۲ء-۱۳۴۶ھ) سال تصنیف ۱۳۰۶ھ

## ۶) المهند علی المفنّد

مولانا خلیل احمد انبیٹھوی، (۱۲۶۹ھ/۱۸۵۲ء-۱۳۴۶ھ) سال تصنیف ـــــہ

## ۷) فتاویٰ رشیدیه

مولانا رشید احمد گنگوہی، (    /    )

## ۸) حفظ الایمان

مولانا اشرف علی تھانوی، (    -۱۳۶۲ھ/۱۹۴۳ء) سال تصنیف ـــــہ

۹) **بسط البنان**

مولانا اشرف علی تھانوی، (  -۱۳۶۲ھ/۱۹۴۳ء) سالِ تصنیف ـــــہ

۱۰) **جهد المقل**

مولانا محمود الحسن دیوبندی، (  -  ) سالِ تصنیف ـــــہ

ان جیسی اور کتابیں ہیں، جن سے نہ توحید کا رتبہ اپنی جگہ بحال رہ سکا، نہ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی شانِ رسالت محفوظ رہ سکی اور نہ ہی برصغیر کا مسلم اتحاد باقی و برقرار رہا۔ ان کتابوں اور ان کی عبارتوں کا مقصد کچھ اس طرح ہے:-

۱) خدا جھوٹ بول سکتا ہے۔ (رسالہ یکروزہ)

۲) خدا زمان و مکان سے پاک نہیں۔ (ایضاح الحق)

۳) خدا اپنی اولاد بنا سکتا ہے۔

۴) نبی کریم مر کر مٹی کے پیوند ہو گئے۔

۵) شیطان کا علم رسولِ کریم سے زیادہ ہے۔ (براہینِ قاطعہ)

۶) نبی اقدس کو اپنا وکیل و شفیع ماننا ابوجہل کے شرک کے برابر ہے۔ (تقویۃ الایمان)

۷) نماز میں نبیِ اقدس کا خیال کرنے سے نمازی مشرک ہو جاتا ہے۔ (صراط مستقیم)

۸) اُمتی عمل میں انبیا سے بڑھ جاتے ہیں۔ (تحذیر الناس)

۹) صحابۂ کرام کو کافر کہنے والا سُنّت و جماعت سے خارج نہیں ہے۔ (فتاویٰ رشیدیہ)

۱۰) ہر مخلوق اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہے۔ (تقویۃ الایمان)

۱۱) انبیا گناہوں سے محفوظ نہیں ہیں۔ (تصفیۃ العقائد)

۱۲) دوسرا نبی پیدا ہونے سے ہمارے نبی کے ختم نبوت میں کوئی فرق نہیں آتا ہے۔

(تحذیر الناس)

یہ اور ان جیسے اقوال و الفاظ سے مذکورہ کتابوں کے اوراق داغ دار ہیں، جو قرآنی نصوص، احادیثِ صحیحہ، اسلامی عقائد و مسلمات، ضروریاتِ دین اور اجماعِ

اُمت کے صریح خلاف ہیں۔اس لیے پوری اُمت تب سے اب تک بے چین ہے اور محققِ اکابرِ اُمت ان سے مناظرہ اوران کا ردّ کرتے چلے آرہے ہیں۔ ردّ و مناظرہ کا ایک جائزہ یہاں پیش کیا جاتا ہے۔

## محمد بن عبدالوہاب نجدی:

جن کی طرف طائفۂ وہابیہ کی نسبت ہے،۱۱۱۱ھ/۱۶۹۹ءیا۱۱۱۵ھ/۱۷۰۳ءمیں پیدا ہوئے۔ مقامِ ولادت نجد کے مقام''عفیہ'' ہے۔ ۱۲۰۶ھ/۱۷۹۲ء میں وفات ہوئی۔مقامِ وفات علاقۂ نجد''درعیۃ'' ہے۔ان کے کتب ورسائل کی تعداد بارہ یا تیرہ بتائی جاتی ہے۔ اس میں ''اکناف التوحید'' اور رسالہ''دارالاشراک'' نمایاں ہے۔نجدی کی شخصیت اوراُن کی تالیفات جب سے اب تک باعثِ نزاع بنی ہوئی ہیں۔جب نجدی کا رسالہ مکّہ مکرمہ پہنچا تو اسی دن اوراسی وقت وہاں کے جلیل القدر مشائخ نے اس کا ردّ لکھا۔

## مکّہ مکرمہ میں ردّالاشراک کا ردّ:

یہ رسالہ جمعہ ۷رمحرم ۱۲۲۱ھ کو چاشت کے وقت مکّہ مکرمہ پہنچا۔اسی وقت مکّہ مکرمہ کے مدیر (ترکی فوجی افسر ہوا کرتا تھا) نے مکّہ مکرمہ میں موجود تمام علماے کرام کو حرم شریف میں جمع کیا اوراحمد بن یونس الباعلوی کو مقرر کیا کہ علماے کرام اس کا جواب تحریر کریں۔ چنانچہ بیت اللہ شریف کے مبارک دروازے کے سامنے اجتماع ہوا اور نجدی رسالے کا کچھ حصہ پڑھا جاتا تھا اور پھر اس کا جواب لکھ دیا جاتا تھا۔عصر کی اذان تک اس سے فارغ ہوئے۔ زیادہ تر جوابات شیخ عمر عبدالرسول اور عقیل بن یحیٰ علوی نے لکھوائے ہیں اور کچھ جوابات شیخ عبدالملک اور حسین مغربی کے ہیں۔(۱)

جن علماے کرام نے نجدی کا شدید تعاقب کیا ہے،اُن کی تحریرات اوراقوال کا خلاصہ یہ ہے:

۱) محمد بن عبدالوہاب کا جزوی علم تھا اور غبی تھا۔
۲) وہ تقلید کو حرام کہتے تھے، اس سلسلے میں ایک رسالہ بھی ہے۔
۳) وہ خود ابن تیمیہ اور ابن قیم کے مقلد تھے۔
۴) انہوں نے کسی ماہر اور سمجھ دار استاذ سے نہیں پڑھا ہے۔
۵) وہ دنیا بھر کے مسلمانوں کو مشرک اور کافر قرار دیتے تھے۔
۶) وہ بے دریغ مسلمانوں کا خون بہاتے تھے۔
۷) مکروفریب سے بھی مسلمانوں کو قتل کرتے تھے۔
۸) مسلمانوں کا مال اور اسباب لوٹتے تھے۔(۱)

نجدی کے نظریات کو ردّ کرنے میں جہاں عالمِ عرب کے علما صف آرا نظر آتے ہیں، وہیں عالمِ اسلام کے اہلِ علم وفقہ بھی ہم نوا دکھائی دیتے ہیں۔اُن کے ردّ و نکیر میں لکھی گئی کتابوں کی ایک نا تمام فہرست درج ذیل ہے:

**۱) الصواعق الالٰهیه فی ردّ الوهابیه**

علامہ شیخ سلیمان بن عبدالوہاب نجدی (م۱۲۰۸ھ)

شیخ سلیمان، محمد بن عبدالوہاب کے حقیقی بھائی تھے، انہوں نے یہ رسالہ نجدی کی دعوت کے آٹھویں سال یعنی ۱۱۶۷ھ کو لکھا۔علامہ محمد بن سلیمان کردی شافعی، یہ محمد بن عبدالوہاب کے استاذ تھے، انہوں نے شیخ سلیمان کی کتاب ''الصواعق الالٰہیہ'' پر کئی اوراق کی زبردست تقریظ لکھی۔ یہ کتاب ۱۳۰۶ھ/۱۸۸۹ء میں پہلی بار شائع ہوئی، ۱۹۸۵ء میں مکتبہ ایشنق، استنبول ترکی سے دوسرا ایڈیشن نکلا۔

(۱)ابوالحسن زید، مولانا، مولانا اسماعیل دہلوی اور تقویۃ الایمان، شاہ ابوالخیر اکیڈمی، شاہ ابوالخیر

## ۲) محو الحوبة فی شرح ابیات التوبة

علامہ بدر الملۃ سید محمد بن اسمٰعیل الامیر الصغانی (۱۱۸۲)

علامہ موصوف نے پہلے نجدی کی مدح میں قصیدہ لکھا تھا، بعد میں اُن کی خرافات پر مطلع ہوئے تو رجوع فرمایا اور یہ قصیدہ لکھا۔

## ۳) السیف الهندی فی ابانة طریقة الشیخ النجدی

امام عبداللہ بن عیسیٰ بن محمد صنعانی (یمن)

یہ کتاب ۱۲۱۸ھ میں لکھی گئی اور اس میں نجدی کا سخت ردّ کیا گیا۔

## ۴) تجرید الجهاد لمدعی الاجتهاد

علامہ عبداللہ بن عبداللطیف شافعی

یہ بھی محمد بن عبدالوہاب نجدی کے استاذ تھے۔

## ۵) الصواعق و الرعود

علامہ عفیف الدین عبداللہ بن داؤد حنبلی

اس کتاب پر بصرہ، حلب اور احسا وغیرہ کے علمائے کرام نے تقریظیں لکھیں۔

## ۶) خلاصة الصواعق و الرعود

قاضی رأس الخیمہ واقع عمان

## ۷) تهکم المقلدین بمن ادعی تجدد الدین

علامہ شیخ محمد بن عبدالرحمٰن بن عفالق حنبلی

اس کتاب کے مصنف نے یہ کتاب اور چند سوالات محمد بن عبدالوہاب نجدی کو بھیجا تو وہ جواب سے قاصر رہے۔

مارگ، دہلی، ۱۹۸۴ء ص ۵۴-۵۸

۸) **التوسل و جهلة الوهابين**

علامہ ابو حامد بن مرزوق

۹) **الصارم الهندى فى عنق النجدى**

علامہ عطا، مکہ مکرمہ

۱۰) **السيوف الثقال**

بیت المقدس کے ایک بزرگ عالم دین

۱۱) **السيف الباتر لعتق المنكر على الاكابر**

علامہ سید علوی بن حداد، مکہ مکرمہ

۱۲) **مصباح الانام و جلاء الظلام**

علامہ سید علوی بن حداد، مکہ مکرمہ

۱۳) **جلاء الظلام فى الرد على النجدى الذى اضل العوام**

علامہ سید علوی بن حداد، مکہ مکرمہ

۱۴) **التوسل بالنبى و جهلة الوهابين**

علامہ سید علوی بن حداد، مکہ مکرمہ

۱۵) **تحريص الاغنيا**

علامہ عبداللہ بن ابراہیم میر غنی

۱۶) **قصيدۂ قافيه**

علامہ شیخ عبدالرحمٰن، احسا کے مشہور عالم

یہ قصیدہ ایک سو سڑسٹھ اشعار پر مشتمل ہے۔

۱۷) علامہ احمد بن علی قبانی نے رسالہ لکھا۔

۱۸) علامہ عبدالوہاب بن برکات شافعی نے کتاب تصنیف کی۔

۱۹) علامہ عبداللہ بن عیسیٰ المویسی نے رسالہ لکھا۔

۲۰) شیخ احمد مصری احسائی نے رسالہ لکھا۔

۲۱) شیخ محمد صالح زمری شافعی نے رسالہ لکھا۔

۲۲) **الانتصار للاولیاء الابرار**

علامہ طاہر سنبل حنبلی نے لکھی۔

۲۳) محمد شہیر علامہ صالح الغلانی اپنے وطن سے حرمین شریفین ایک کتاب لے آئے، اس میں چاروں مذاہب کے علما کی تحریریں محمد بن عبدالوہاب کے ردّ میں تھیں۔

۲۴) شیخ محمد بن احمد بن عبداللطیف احسائی نے رسالہ لکھا۔

۲۵) شیخ الاسلام علامہ اسماعیل تمیمی مالکی (م ۱۲۴۸ھ) تیونس نے رسالہ قلم بند کیا۔

۲۶) علامہ محقق سید محمود بغدادی حنفی نے رسالہ لکھا۔

۲۷) علامہ اجل محقق صالح الکواش تیونسی نے رسالہ لکھا۔

۲۸) شیخ سید منعمی نے قصیدۂ دالیہ لکھا۔

محمد بن عبدالوہاب نجدی نے ایک جماعت سے کہا کہ اپنے سر کے بال منڈوا لو، جماعت نے انکار کیا، محمد بن عبدالوہاب نے ان سب کے سر قلم کر دیئے۔ اس جورو ستم کو دیکھ کر مذکورہ قصیدہ لکھا گیا۔

۲۹) شیخ سید مصطفیٰ مصری بولاقی نے محمد بن عبدالوہاب کے تعاقب میں ۱۲۶/اشعار کا قصیدہ لکھا۔

۳۰) **سعادۃ الدارین** (دو جلدیں)

علامہ شیخ سمنودی نے لکھیں۔

۳۱) **الدرر السُنّیة فی الرد علی الوهابیة**

علامہ محقق شیخ اجل سید احمد دحلان مکی شافعی نے لکھی۔

۳۲) **شواهد الحق فی التوسل بسید الخلق**

علامہ عصر یوسف نبہانی بیروت نے لکھی۔

### ۳۳) الفجر الصادق

علامہ جمیل صدق زحاوی نے لکھا۔

### ۳۴) شیخ مهدی

مفتی فاس مراکش نے مسئلۂ توسل میں رسالہ لکھا۔

### ۳۵) غوث العباد

شیخ مصطفیٰ حمامی مصری نے لکھی۔

### ۳۶) جلال الحق فی کشف احوال اشرار الخلق

شیخ ابراہیم حلمی قادری السکندرانی نے تصنیف کی۔

### ۳۷) البراهین الساطعه

علامہ کبیر الخرامی نے لکھی۔

### ۳۸) الفتول الشرعية فی الرد علی الوهابية

علامہ حسن شطی حنبلی دمشقی نے لکھی۔

### ۳۹) التوسل بالانبیاء و الاولیاء

علامہ شیخ محمد حسنین مخلوف نے لکھا۔

### ۴۰) المقالات الوفية فی الرد علی الوهابية

علامہ شیخ حسن خز بک نے لکھا۔

### ۴۱) جلاء القلوب و کشف الکروب

علامہ عبدالحفیظ بن عثمان قاری طائفی نے لکھی۔

۴۲) علامہ کبیر شیخ یوسف الدیجوی شافعی نے ''مجلۃ الازہر'' مصر میں تین مقالے لکھے (۱)

(۱) (الف) یہ ایک نامکمل فہرست ہے، اگر تلاش کیا جائے تو یہ تعداد سیکڑوں سے بھی متجاوز ہو سکتی ہے [illegible]

کے معاصرین ہیں، کئی اساتذہ ہیں، ان حضراتِ گرامی قدر نے محمد بن عبدالوہاب کے فتنوں سے اُمتِ مسلمہ کو بچانے کی کوششیں کی ہیں۔ ان کتابوں میں شدائد تنقیدات ہیں، نفرتوں کا اظہار ہے، بعض نے محمد بن عبدالوہاب کو گمراہ لکھا ہے، ان کے اقوال و اتباع سے بچنے کی تاکید وتلقین کی ہیں۔

## مولانا اسمٰعیل دہلوی:

۱۱۹۳ھ/۱۷۷۹ء میں بمقام پھلت، ضلع مظفرنگر، یوپی میں پیدا ہوئے۔ ۵۳/سال ۷/ماہ ۱۲/دن کی عمر پاکر ۱۲۴۶ھ/۱۸۳۱ء کو مقام بالاکوٹ، سرحد میں فوت ہوئے۔(۱) وہ شاہ عبدالغنی دہلوی کے چھوٹے اور شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کے بھتیجے تھے۔شاہ عبدالعزیز کے علاوہ شاہ رفیع الدین دہلوی اور شاہ عبدالقادر دہلوی جو اِن کے حقیقی چچا تھے، نے اِن کی تعلیم وتربیت کا انتظام کیا۔ان کی تالیفات وکتب کی تعداد سترہ شمار کی جاتی ہے، اس میں ''تقویۃ الایمان'' سن تالیف ۱۲۴۰ھ سب سے نمایاں ہے۔ اسمٰعیل دہلوی، محمد بن عبدالوہاب نجدی، جن کے مختصر احوال اوپر مذکور ہوئے، جن پر ساری دنیا کے علما نے کڑی تنقیدات کی ہیں، کے نظریات وافکار کے پُرجوش داعی و ترجمان تھے۔

محمد بن عبدالوہاب نجدی کی کتاب ''ردّ الاشراک'' اور مولانا اسمٰعیل دہلوی کی ''تقویۃ الایمان'' میں جو قدرِ اشتراک ہے، اس کا تقابل وموازنہ شاہ ابوالحسن زید دہلوی کے قلم سے پیش کیا جاچکا ہے۔تو ظاہر ہے جب نجدی مردود ٹھہرا تو دہلوی کو بھی پامال ہو جانا چاہیے۔نجدی کا ردّ سب سے پہلے اُن کے حقیقی بھائی شیخ سلیمان نے کیا تو دہلوی کا ردّ اُن کے تینوں حقیقی اعمام گرامی قدر شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی، شاہ رفیع الدین

قادریہ دربار مارکیٹ لاہور، ۱۹۹۷ء، ص۳۰۶-۳۰۷

(۱) ابوالحسن زید، مولانا، مولانا اسماعیل دہلوی اور تقویۃ الایمان، شاہ ابوالخیر اکیڈمی، شاہ

دہلوی، شاہ عبدالقادر دہلوی اور ان کے حقیقی چچازاد بھائی شاہ مخصوص اللہ دہلوی اور شاہ محمد موسیٰ نے کیا۔ ان حضرات کے تحریرات و بیانات کی نقل موجب تطویل ہے، بس یہ ہے کہ

ع اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

تقویۃ الایمان ۱۵؍محرم ۱۲۴۰ھ کو لکھی گئی اور جب وہ منظر عام پر آئی تو بائیس خواجاؤں کا شہر دہلی اور وہاں کے علما و محدثین میں اضطراب پیدا ہو گیا۔ چنانچہ ۲۹؍ربیع الثانی ۱۲۴۰ھ ہی میں جامع مسجد دہلی میں تاریخی مناظرہ ہوا۔

## مناظرۂ دہلی:

اس مناظرے میں علما و فضلائے دہلی، جو منتخاب روزگار سے تھے، شریک تھے۔ شاہ مخصوص اللہ بن شاہ رفیع الدین دہلوی، مولانا محمد موسیٰ بن شاہ رفیع الدین دہلوی، صدر الصدور مفتی صدرالدین آزردہ، مفتی رشیدالدین اور دیگر علمائے اہلِ کمال نے مناظرے میں حصہ لیا۔ سب سے زیادہ سرگرمی شاہ مخصوص اللہ دہلوی نے دکھائی اور ''تقویۃ الایمان'' کے مندرجات کے متعلق سوالات و مواخذات کیے۔ حضرت مفتی رشیدالدین نے چودہ استفسارات پر مبنی ایک سوال نامہ پیش کیا اور بھری محفل میں مولانا اسمٰعیل جواب دینے سے عاجز و لاجواب رہے۔ یہ واقعہ ۲۹؍ربیع الآخر ۱۲۴۰ھ کا ہے۔ اُس وقت سے آج تک دین کے ہمدرد علما و فقہا مولانا اسمٰعیل دہلوی کی تالیفات و نظریات کا ردّ کرتے رہے ہیں۔

یہاں بھی ایک خام فہرست پیش خدمت ہے، جو تقویۃ الایمان کے ردّ میں لکھی گئی کتابوں پر مشتمل ہے۔

ابوالخیر مارگ دہلی، ۱۹۸۴ء، ص ۳۶

۱) **سعید الایمان** شاہ مخصوص اللہ بن شاہ رفیع الدین دہلوی

شاہ فضل رسول بدایونی کے خط میں شاہ مخصوص اللہ دہلوی لکھتے ہیں:

''پہلی بات کا جواب یہ ہے کہ ''تقویۃ الایمان'' کہ مَیں نے اس کا نام ''تفویۃ الایمان'' ساتھ ''فا'' کے رکھا ہے، اس کے جواب میں رسالہ جو مَیں نے لکھا ہے، اس کا نام ''سعید الایمان'' رکھا ہے۔ اسمٰعیل کا رسالہ موافق ہمارے خاندان کے کیا؟ تمام انبیا اور رسولوں کی توحید کے خلاف ہے۔''(۱)

مولانا ابوالحسن زید فاروقی دہلوی لکھتے ہیں: ''اگر اس رسالہ (سعید الایمان) کا صحیح ترجمہ عربی میں کیا جائے اور عرب ممالک کو بھیجا جائے تو بجز نجدیوں کے کوئی اس کی حمایت نہیں کرے گا۔''(۲)

۲) **حجۃ العمل فی ابطال الحیل**

شاہ محمد موسیٰ بن شاہ رفیع الدین دہلوی

شاہ صاحب کی ''حجۃ العمل'' ابھی غیر مطبوعہ ہے۔

۳) **سوال و جواب**

شاہ محمد موسیٰ بن شاہ رفیع الدین دہلوی

۴) **چودہ استفسارات پر مشتمل سوال نامہ**

مولانا مفتی رشید الدین خان دہلوی

اس کے جواب میں مولانا اسمٰعیل دہلوی نے ''چہاردہ مسائل'' لکھی۔

۵) **منتھی المقال فی شرح حدیث لا تشد الرحال**

صدر الصدور مفتی صدر الدین آزردہ دہلوی

یہ کتاب ۱۲۶۴ھ میں طبع ہوئی۔ کتب خانہ محمدیہ جامع مسجد، ممبئی میں موجود ہے، اس کے صفحات ۹۲ ہیں۔ اس کے آخر میں علامہ فضل حق خیر آبادی اور مفتی اسد اللہ مراد

آبادی (۱۲۹۴ھ/۱۸۷۷ء) کی تقریظات شامل ہیں۔ اس کتاب میں ابن تیمیہ کی ''اقتضاء الصراط المستقیم'' اور ابن حزم کی ''المحلی'' پر بھی تنقید ہے۔

**۶) نعم الانتباہ لدفع الاشتباہ**

مولانا معلم وابراہم خطیب جامع مسجد دہلی

**۷) دفع البھتان فی رد بعض نبیه الانسان**

مولانا مفتی محمد یونس مترجم عدالت شاہی، دہلی

**۸) السیوف البارقة علی رؤس الفاسقة**

علامہ اجل مولانا عبداللہ محدث خراسان

**۹) حیات النبی**

مولانا شیخ محمد عابد سندھی ثم مدنی

**۱۰) رد المحتار معروف به فتاویٰ شامی**

علامہ ابن عابدین شامی (۱۱۹۸ھ/۱۷۸۴ء- ۱۲۵۲ھ/۱۸۳۶ء)

**۱۱) رساله ردّ وھابیه**

شاہ عین الحق عبدالمجید بدایونی (۱۱۷۷ھ- ۱۲۶۳)

**۱۲) ھدایة المسلمین الی طریق الحق و الیقین**

مولانا قاضی محمد حسین کوفی

---

(۱) یہ فہرست کتب جوردوہابیہ پر مشتمل ہے، مولانا ابوالحسن زید کی کتاب، جس کا حوالہ بار بار دیا گیا ہے، سے ماخوذ ومستنبط ہے۔ شمس مصباحی

---

(۱) مولانا اسماعیل کے حالات حیات، جہاد اور وصال کے تفصیلی وتاریخی احوال کے لیے ملاحظہ ہو:
(الف) تاریخ تناولیاں، از سید مراد علی علی گڑھی، مکتبہ قادریہ، لاہور طبع ثانی ۱۹۷۵ء سن تصنیف ۱۸۷۵ء
(ب) حقائق تحریک بالاکوٹ، از شاہ حسین گردیزی، المجمع الاسلامی مبارکپور طبع ثانی ۱۹۸۸ء

## ۱۳) تحقیق الفتوٰی فی ابطال الطغوٰی

علامہ فضل حق خیرآبادی (۱۲۱۲ھ-۱۲۷۸ھ)

تقویۃ الایمان ۱۲۴۰ھ / ۱۸۲۴ء کو لکھی گئی۔ اس میں دیگر اسلامی عقیدوں کے ساتھ مسئلۂ شفاعت کا بھی انکار تھا۔ علامہ خیرآبادی سے سوال ہوا، علامہ نے جواب میں ''تحقیق الفتویٰ فی ابطال الطغویٰ'' لکھی۔ یہ کتاب ۱۸/رمضان ۱۲۴۰ھ / ۱۸۲۴ء کو تصنیف ہوئی۔ مولانا اسمٰعیل نے لکھا تھا ''خدا چاہے تو خاتم النبیین کے کروڑوں مثیل و نظیر پیدا کرسکتا ہے'' علامہ نے اس کا بھی ردّ لکھا۔ علامہ خیرآبادی کی اس کتاب پر علما و مفتیانِ دہلی جو شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کے تلامذہ تھے، نے تصدیقی دستخط کیے، مہریں ثبت کیں۔ اُن کے نام یہ ہیں:

۱) شاہ مخصوص اللہ بن شاہ رفیع الدین بن شاہ ولی اللہ محدث دہلوی
۲) شاہ محمد موسیٰ بن شاہ رفیع الدین بن شاہ ولی اللہ محدث دہلوی
۳) مفتی صدرالدین آزردہ صدرالصدور دہلی (۱۲۰۴ھ-۱۲۸۵ھ)
۴) مولانا شاہ احمد سعید مجدّدی نقشبندی دہلوی
۵) مولانا مفتی رشیدالدین خان دہلوی
۶) مولانا المتوکل علی اللہ محمد شریف دہلوی
۷) مولانا حاجی محمد قاسم دہلوی
۸) مولانا مفتی محمد حیات آرمی
۹) مولانا شاہ کریم اللہ دہلوی
۱۰) مولانا محمد رحمت
۱۱) مولانا محمد عبدالخالق
۱۲) مولانا محمد عبداللہ
۱۳) مولانا خادم محمد

